کیا کہ دلکو چین تہا اور نہ جانکو قرار
جس سے کہ دور رہے تہی ہم وہی ہوا آل کار

صبح شد و شب گذشت ماہ شبینہ خانہ رفت
روی سحر کشید یار باین بہانہ رفت

آئی سے نکلی رات یہاں بچ تہی دلین جو کلی
وصل سے کامیاب کر کام سے ہائی کہو گئی
شام سے تا دم سحر عیش نصیب ہو گئے
جاگتی جاگتی غرض بخت ہمارے سو گئی

صبح شد و شب گذشت ماہ شبینہ خانہ رفت
روی سحر کشید یار باین بہانہ رفت

کیا ہی مزی کی وہ ہاتی شب جسکی جو آگئی وہ یہان
لذت وصل دوستو تمسی مین کیا کرون بیان
لیتی تہی لب کے بوسے ہم دیتی ہو نہ بہتی مین وہ زبان
ہائی تہی کامیاب عیش و لو تہم کہ ناگہان

صبح شد و شب گذشت ماہ شبینہ خانہ رفت
روی سحر کشید یار باین بہانہ رفت

دورہ چرخ نے مجھی خاک مین بس ملا دیا
چاندنی رات کو میری روز سیہ بنا دیا
یاد شب وصال نے پہر وہی دن دکہا دیا
جلوہ آفتاب نے سینہ مرا جلا دیا

صبح شد و شب گذشت ماہ شبینہ خانہ رفت
روی سحر کشید یار باین بہانہ رفت

جلوہ بزم عشرت و رونق خانہ تا بہای
زمزمہ و ترنم و رقص و ترانہ تا بہای
ساقی و مطرب و مے و وصل شبانہ تا بہای
گردش چرخ حیف حیف لے دوڑ زمانہ تا بہای

صبح شد و شب گذشت ماہ شبینہ خانہ رفت
روی سحر کشید یار باین بہانہ رفت

مومن بادہ کو حریف تو نہین اپنی راز کا
رات کو یہان گذر ہوا دوست دلنواز کا
وقت اذان ملک ہاز مزۂ عیش و ناز کا
کس سے دا ہوا بجلق مہوش کہان نماز کا

صبح دمید و شب گذشت تا بنتیجہ خانہ رفت
روی سحر کشید یار باین بہار رفت

## تضمین شعر منشی فضل عظیم

یہ رنگ زرد جو ہی اور اشک آنکھ مین لال
بیان کرتی ہوتی جی کی ہی یہ احوال
یہ سب ہی بال غرض جی کی لگی کا ہی وبال
خدا کی واسطی یارو نپوچھو دل کا حال

دل فریفتہ روی قاتلی دارم
ز دست دل بعذابم عجب دلی دارم

تڑپتی گذری ہی ہر روز جاگتی ہر شب
کسی سی کہہ ہی تو سکتا نہین کیا ہی غضب
یہ کیسی بن گئی مجھپر یہ کیا ہوا یارب
کہ سب عذاب یہ دل کی سبب ہین دل کی سبب

دل فریفتہ روی قاتلی دارم
ز دست دل بعذابم عجب دلی دارم

نہ شکوہ فلک و بخت نارسا ہی مجھی
غرض کسی سی نہ شکوہ نہ کچھہ گلا ہی مجھی
نہ کچھہ شکایت دلدار بیوفا ہی مجھی
اگر گلہ ہی تو اپنی دل ہی کا ہی مجھی

دل فریفتہ روی قاتلی دارم
ز دست دل بعذابم عجب دلی دارم

خدا کی واسطی ای یار کیون جلاتی ہو
تنگ کرتی ہو یک یک کی جان کہاتی ہو
یہ پوچھہ پوچھہ کی احوال جی دکہاتی ہو
جو ماجرا ہی سو لو سن لو کیون ستاتی ہو

دل فریفتہ روی قاتلی دارم
ز دست دل بعذابم عجب دلی دارم

کہان تلک نفس سرد و آہ گرم بہرون
کہان تلک قلق و اضطراب سی مین مرون
کہان تلک پئی تسکین جگر یہ دشنہ دہرون
نہین ہی بس مین ذرا ایسی دلکو صدقی کرون

دل فریفتہ روی قاتلی دارم
ز دست دل بعذابم عجب دلی دارم

کہا جو مینی کہ مت پوچھو سرگذشت مری | جب آپ جانیں کہ ہوتی ہی کیسی لگی لگی
کہ دل ہو میرا سا اور چاہ بہی ہو مسری سے | تو مجہسی کہتی ہین کیا مسکرا کی وہ ہنس کے

دل فریفتہ روی قاتلی دارم
ز دست دل بعذابم عجب دلی دارم

یہہ میرا حال جو اسی یار و دیکہتی ہو تباہ | کہ رنگ زرد ہی موہنہ فق ہی بکہری بکہری نگاہ
ہین اشک چشم مین اور لب پہ نالہ جانکاہ | یہہ سب ہی لگی سبب دل کی مجہکو مارا آہ

دل فریفتہ روی قاتلی دارم
ز دست دل بعذابم عجب دلی دارم

تعلق مین کہی ہی مجہکو ہمیشہ میرا دل | مری تو سینہ مین اسی کاش کی نہوتا دل
اگر ہوا بہی تو تہا جیسی اور سب کا دل | تجہی بہی دنیا نہتا یارب مجہی کو ایسا دل

دل فریفتہ روی قاتلی دارم
ز دست دل بعذابم عجب دلی دارم

ملا جو مومن غمگین بحال زار سحر | کہا یہہ مینی کہ کیا حال ہی بیان تو کر
تو کچہہ بہی موہنہ سی نہ بولا وہ دل گرفتہ مگر | پڑہا یہہ شعر عظیم اوسنی ہاتہہ دہر دل پر

دل فریفتہ روی قاتلی دارم
ز دست دل بعذابم عجب دلی دارم

مسدس بمضمون واسوخت

اہی ستمگر کہان تلک بیداد | سر پامال عاشق ناشاد
قول دینا عدو کو حسب مراد | مر گیا تیری ہاتہہ سے فرہاد

فکر جور و سر جفا کب تک
بیوفا غیر سی وفا کب تک

اب بہی آجا نی دیدل آزار سے
دیکہہ اچہی نہین ستمگار سے

چہوڑ دی خود سری و خونخوار سے
نہ پری صبر نالہ و زار سے

کہین تو بہی نہ دلکو کہو بیٹہیے
کہین آنکہون کو یون نہ رد بیٹہیے

کچہہ نہ ماسنے کا اعتبار نہین
عشرت دہر پایدار نہین

دور گردون پہ اختیار نہین
چرخ کو ایکدم قرار نہین

ہو سجا سے ہماری بات بڑہی
کہیدن ہی کبہی ہی رات بڑہی

حسن آخر ہی بیوفا نر ہے
شوخی نازش و ادا نر ہے

چہرہ گلرنگ با صفا نر ہے
لب شیرین مین کچہہ مزا نر ہے

شور او ٹہی نہ خوشخرامی سے
پہیلاوت ہو تلخ کامی سے

طرہ مار سپید سا ہوجائے
زلف کے بدل قد دوتا ہوجائے

کاکل ایک جان کی بلا ہوجائے
خوشنما چہرہ بدنما ہوجائے

آپ ہو کی عوض پریشان ہو
روی آئینہ وار حیران ہو

تیغ ابرو سے دل فگار نہ ہو
خنجر غمزہ زخم بار نہ ہو

تیر مژگان جگر کے پار نہ ہو
کوئے دنیا مین جان نثار نہ ہو

ایک قلق طبع نازنین پہ ہے

پی ارادی شکن جبین پہ رہی

کلفت آجاسی ماہ کامل مین ‏ ‏ داغ رخ لالہ کے مقابل مین
غنچہ ہو گلرخونکے محفل مین ‏ ‏ شل سنبل شکن پڑین دل مین

جلوۂ پی بدل بدل جائے
زلف خوش خم کا بل نکل جائے

پہر مری طرح ناز اوٹہائی کون ‏ ‏ پاس اپنی تجہے بیٹہائی کون
ہی فسون ایک دم مین آسلے کون ‏ ‏ لب شیرین کو مونہہ لگائی کون

طعنہ زن ہو دہی انگبین لب پر
کہیان پہنکین شکرین لب پر

ہو عرق جب کہ ابرو نہ رہے ‏ ‏ تندی و ناز کے خو نہ رہے
دلربایانہ گفتگو نہ رہے ‏ ‏ یہہ قیامت کہ اب ہی تو نہ رہے

بلہوس بات بات پر بگڑے
کچہہ نہ بنیا ہی اسقدر بگڑے

چہوڑنے کے مری ندامت ہو ‏ ‏ آپ کو دمبدم ملامت ہو
بیٹہتی اوٹہتی ایک قیامت ہو ‏ ‏ پہر ملے تجہسی کسکی شامت ہو

یون غضب مین ہی بلا مری
سو یہہ مصیبت سہی بلا میرے

فکر انجام سے نہو انجان ‏ ‏ مجہے ملجا تو یہہ اکہنا مان
اس زمانے کوط لم آیا جان ‏ ‏ دل مین اپنی ذرا سمجہہ نادان

کب تلک کوئی نامراد رہے
بہول جاونگا مین ہی یاد رہے

کوئی بے سبب اسطرح جلاتا ہے
کوئی بے سبب اتنا بھول جاتا ہے
کوئی بے سبب اسقدر ستاتا ہے
سیپہ رہ رہ کے جیبن آتا ہے

ہین بے پروا تیرے ذرا نکرون
ہون تو عاشق وسلے وفا نکرون

وہ جو ہمدم ہی تیرے مہ پارہ
وہ بے ہوتے چلے ہے آوارہ
شوخ ہے جیسے نجوم سیارہ
تازہ تازہ ہے شوق نظارہ

مژہ سے موتیان ٹپکتے ہین
انکھین زہرہ نمط جھپکتے ھین

پہر وے کو دم بدم اوٹھا دینا
گاہ آواز خوش سنا دینا
روئے تابندہ کو دکھا دینا
جون سحر گاہ مسکرا دینا

جلوی خورشید کی سی ہوتی ہین
نغمے ناہید کے سی ہوتی ہین

بسکہ ہے ولولہ جو اسکے کا
قصہ سن میرے جانفشانی کا
لطف ڈہونڈہی ہے زندگانی کا
شیوہ سیکھا ہی مہربانی کا

کم ہشان دلکی جستجو ہی بہت
سب مجھے عاشق کی آرزو ہی بہت

ڈھب پر اپنے اوسے لگا لون گا
تجھے بیباک ترپنا لون گا
حسرت و آرزو نکالون گا
ناز و انداز سب سکھا لون گا

چاھیے آفت زمانہ بنے
غیر آشنا یگانہ بنے ؁

بزم مین شب وہ جلوہ فرما ہو
کوہ تمکین سے نالہ پیدا ہو

تیرے واماندے کے تماشا ہو　　رشک پر ہے قیامت اوٹھنا ہو

تجھسے مشکل زمین ہلاک جائے
اوسکے شان و شکوہ میں جائے

سر پہ مانند گل بٹھاؤں اوسے　　تیرے آگے گلے لگاؤں اوسے
ہاتھ وہ گل سے جب ملاؤں اوسے　　گلے کا ہار بس بناؤں اوسے

دست رنگین جو یوں حمایل ہو
تو گلا کاٹنے پہ مایل ہو

اوسکی جانب رہی نظر ہردم　　تھام لوں بس دل و جگر ہردم
کھینچوں میں آہ پر شرر ہردم　　شرم میں اوسکو دیکھ کر ہردم

مسکراؤں تیرے رولانے کو
داغ کھاؤں تیری جلانے کو

سب یہ پاس و لحاظ اوٹھا دی وہ　　رشک سے جی تیرا ابٹھا دی وہ
جو رہیدا اوسکے سر اوسے وہ　　کیا تماشا غرض دکھا دی وہ

کیسے کیسے ہم نظارہ ہوں
تیرے دکھلانیکو اشارے ہوں

لعل لب سے جو در فشانے ہو　　جلوہ جوں مہر آسمانے ہو
مثل شبنم تو پانے لئے ہو　　زرد رو رنگ ارغوانے ہو

تیرے گلبرگ شادہ زن پہ ہنسی
مثل گل غنچہ دہن پہ ہنسی

کہے وہ ہیں یہ کیا بلا زلفیں　　خم سی کتنی ہیں کج ادا زلفیں
دور کر ایسے بدنما زلفیں　　رو سیاہی ہی چھوڑ نا زلفیں

یون جو وہ متصل کرے چوٹین
تیری چھاتی پہ سانپ سی لوٹین

بس جلایا کرے شرارت سی
دیکھیے تو وہ دیدہ حقارت سے

پانی پانے ہو تو حرارت سے
جی جلا دے تیرا اشارت سے

طعنی ہر دم ہون تیغ ابرو پر
خشمگین تیری چشم جادو پر

دم تیرا شوخیون سی ناک مین لائے
دست گلگون سی اپنی عطر لگائے

سونگ کر بو کو تیری ناک چڑھائے
بگڑی جتنا تو اور تجھکو بنائے

بس تیرا اوسکے ہاتھ سی نہ چلے
حسرتون سی تو اپنی ہاتھ ملے

خوبی بہ نازخوش ادا کو کہے
کہر باد وئی دلربا کو کہے

نقش پا چشم سرمہ سا کو کہے
بند غم کاکل دوتا کو کہے

طعن و تشنیع ہی سی کام رکہے
جا ئی جائی کو تیری نام رکہے

شوخیون سی سدا ستائی تجھے
حال ابتر مرا دکہائی تجھے

گر مجھ سے مین بہی جلائی تجھے
قصۂ درد و غم سنائی تجھے

کہی اب ہے یہہ تمکو چاہتی ہین
ایسی صورت پہ یون بناہتی ہین

مت بُرا مان عرض بیجا کا
کر علاج آفتاب فرسا کا

کیا گلہ حرف اہل سودا کا
اب تلک وقت ہے مدارا کا

کر مکافات ہجر دل جو ہو

پھر وہی مین ہون اور وہی تو ہو

جوش اندوہ کے سبب آیا
ورنہ بن تیرے چین کب آیا

جب گلہ دل سے تالب آیا
مین گیا یہان سی تو غضب آیا

گور دروازی پر بناؤن مین
سوئی پر بھی نہ یہان سی جاؤن مین

پر کرون کیا کہ اختیار نہین
کچھہ محبت کا اعتبار نہین

دل بیتاب کو قرار نہین
یعنی اچھا مآل کار نہین

تمکو خو ہو گئے تغافل کے
یہان نہین حد رہے تحمل کے

کب تلک یہہ جفا سہون گا مین
یہہ نہین ہے تو بس نہونگا مین

اس ستم پر نہ کچھہ کہون گا مین
جو کہا ہے سو کر رہون گا مین

جلے کیون مومن آتش غم مین
جا سی ایسی وفا جہنم مین

## ایضاً واسوخت بہان قالب مسدس

دوستو عشق نہفتہ نی ستایا ہی مجھے
کیا کہون کیا غم پنہانی دکھایا ہی مجھے

آتش شوق نہانی نی جلایا ہی مجھے
ضبط وحشت نی یہہ دیوانہ بنایا ہی مجھے

چہرۂ راز سی پردہ نہ اوٹھاؤن کب تک
گو غم پردہ نشین بہی چہپاؤن کب تک

تاب پرخاش ستم ہای نہان کی حد ہی
کچھہ فریب دل بیتاب و توان کی حد ہے

قوت کشمکش آہ و فغان کی حد ہے
ضبط سوزان نفس شعلہ فشان کی حد ہے

کیونکہ خالی نکرون جی کہ بہرا آتا ہے

پیش چلتی جو نہیں غصہ چلا آتا ہے

کب تلک کوئی نہ سرگرم حکایت ہووے
ہو تحمل جو تحمل کی نہایت ہووے
کب تلک لب پہ نہ شرمندہ شکایت ہووے
کیجئے صبر اگر صبر سے غایت ہووے

کچھ بیاں بھی تو نہیں ورنہ چل نہ سکے
غم کچھ ارمان نہیں ہے کہ نکل بھی نہ سکے

جب سے عاشق ہوئے ہم رنج اٹھائے کیا کیا
کیا کہیں آہ کہ خاطر میں نہ لائے کیا کیا
لب پہ آئی نہ گلے جی میں گرائے کیا کیا
جب تلک تاب ہے ناز اوٹھائے کیا کیا

پر نہیں حوصلہ ہم ستم سہتے اب تو
بے وفا ہائے ہوئے جاتے ہیں ہم بھی اب تو

دل سے ہی کہتی میں ہوویں کچھ اب کہوں ان
اسکو بھی چاہیے طاقت کہیں جب بیٹھ رہوں
پر بگڑ سی گئی جب بات تو کیوں بات سہوں
کچھ بن آتی ہی نہیں ہائے عجب رنج میں ہوں

دل پہ کیا ہاتھ دھرو ہاتھ ہی قابو میں نہیں
سر ہے کس پہ کہ حالت مری زانو میں نہیں

دل ہے یا دشمن جانی کہ ستاتا ہے مجھے
جوش ہے یا شب وعدہ کہ پھراتا ہے مجھے
داغ ہے یا تپ غیرت کہ جلاتا ہے مجھے
شکوہ ہے یا خبر وصل کہ بہاتا ہے مجھے

غش مگر اوسکا تصور ہے کہ آجاتا ہے
جی بھی معشوق ہے گویا کہ چلا جاتا ہے

ہم پہ جو گذری قلق اوسکی بلا سے گذری
ہے وفا سے بھی حاصل تو وفا سے گذری
جان سے جائیں نہ لی وہ تو جفا سے گذری
کب تلک کچھ نہ کہیں ایسی حیا سے گذری

پاس ناموس تھا کیوں ہو جو اونکو بھی نہیں
جس نظر سے کہ لحاظ آئی تھا اب وہ بھی نہیں

ملک الموت بھی آتا نہیں ہاں کیا کیجی — مجھہ توقع نہیں دلجوئی جان کیا کیجی
نہیں کہنی مین زبان منع زبان کیا کیجی — دم بھی باقی نہ رہا ضبط فغان کیا کیجی

نالہ گرم و دم سرد کی طغیانی ہے
کوئی ان اور جو دنیا کی ہوا کہانی ہے

دلکو اوس دشمن جان سی لگانا ہی نہ تہا — باتون پر اوس لب سیاز کی جانا ہی تہا
دم مین اوس چشم سخن ساز کی آنا ہی تہا — جو رکم سہنی تہی یہہ قصہ بڑہانا ہی نہ تہا

اب بہی یکاوش کچہہ ایسا ہو کہ جہگڑا جائے
رحم آجای اوسی یا مجہی صبر آجائے

خوب کرتی ہین کہ ظلم کئی جاتی ہین — رنج دینی کو دل اور وہ کئی لیی جاتی ہین
داد بیرحمی و بیداد دئی جاتی ہین — ستم بہی ایک اتنی توقع یہ جئی جاتی ہین

کہ جو ہو ابکی ملاقات تو بدلا لے لین
جسقدر خوب لئی جائین وہ طعنی دی لین

چشم فتان نگہ شوخ وہ شرما جائے — عرق شرم کی طوفان مین ڈوبا جائے
جی پہ کچہہ ایسی بنی رخ پہ تغیر آجائے — بگڑی یہہ چہرہ کہ مجہسی ہی نہ دیکہا جائے

ہووی یہہ تنگ پہر ہو نہہ وہ دیکہا ہی نسکے
سر کو زانو سی مری طرح اوٹہا ہی نسکے

اب کی ہو گری صحبت تو جلاؤن واللہ — کیا ستایا ہی مجہی جو مین ستاؤن واللہ
روئی تو اور بہی ہنس کی رلاؤن واللہ — رنگ اوڑ جائی پر آئینہ دکہاؤن واللہ

بس وہ حیران ہی ہو جائی یہہ حیران کرون
اوسکی تصویر نکال اپنی پہ قربان کرون

چہیڑنیکو کہون ہی ہی یہ زمانہ کیا تہا — کہ شب و روز کوئی آپ کی گہر رہتا تہا

دیکھنا میری بہی صاحو زنکا کوئی شیدا تہا
نام موہن ہی کسی چاہنی والی کا تہا

یا کہین سبکو رقیبون کی سوا بہول گئی
مجکو پہچانتی ہو کون ہون یا بہول گئی

اب بہی کچہہ یاد ہین وہ روز مہرسجان تمکو
آئینہ دیکہنی دیتی نہ نگہبان تمکو
جن دلون ہین تہی شب وصل کی ارمان تمکو
اقربا کیسا کیا کرتی تہی حیران تمکو

گہر مین بہی پہر نہ سکتی تہی ہا قید مین کیا
آپ یوسف تہی بغرض حسن مین قید مین کیا

ہمنشین ایک ذرا سر نہ اوٹہانی دیتی
جہانکنی کی لئی روزنک بہی آنی دیتی
سر دیوار سی جلوہ نہ دکہانی دیتی
کہین شادی ہو ولی تمکو نجانی دیتی

اوس پہ پیدا کئی یون چاہنی والی تمنی
گہر مین بیٹہی ہوئی یہہ پاؤن نکالی تمنی

اپنی ہی حال مین تہی زلف گرفتار سدا
غمزی کو نوک مژہ سی خلش خار سدا
کہاتی پہیر سی غم نرگس بیمار سدا
تازہ آزار مین ہر عشوہ بیکار سدا

آرزو چشم کو وحشی نظری سی کہینتی
دست مژگان کو ہوس پردہ دری کی کہینتی

قید سی سلسلۂ زلف دوتا ایک نہ تہا
پائمال روش فتنہ قدا ایک نہ تہا
بی سبب کشتۂ شمشیر جفا ایک نہ تہا
نام رسوا کن انداز حیا ایک نہ تہا

حیرت حسن کی چرچی سی خجل ہوتی تہی
کبہی افسوس سی یکیہ آئینہ کو روتی تہی

شوخی و چستی افعال کہان تہی ایسی
بانک شور افگن خلخال کہان تہی ایسی
خلق رفتار سی پامال کہان تہی ایسی
یہہ چلن کا ہیکو تہا چال کہان تہی ایسی

آنچلون سی کہو مقیس کہان ٹہرتا تہا
کب دوپٹہ یہہ مریطرح گرا پڑتا تہا

گرم تہا یون ملک الموت کا بازار کہان
کو بکو تہی یہہ فغان ہائی عزا بار کہان
زندگانی سی تہی کم حوصلہ بیزار کہان
زندگانی سی تہی کم حوصلہ بیزار کہان

شہر یون خون کی کس روز بہا کرتی تہے
یہہ وہی کو ہی جہان خاک اڑا کرتی تہے

تمکو یہہ طور یہہ انداز کہان آتی تہے
ایسی دہہائی فسون ساز کہان آتی تہے
ستم حادثہ پرداز کہان آتی تہے
اسقدر مہر فزا ناز کہان آتی تہے

یون لگے رہنی مین عاشق سی لگاوٹ کب تہی
روز بیوجہہ بگڑنی مین بناوٹ کب تہی

زلف تہی ہم اثر شام غریبان کس دن
برق خرمن تہا کہو خندہ پنہان کس دن
صبح محشر تہا بہلا چاک گریبان کس دن
سرمہ تہا رشک بلای شب ہجران کس دن

خوبی طرز تغافل کی خبر کا ہیکو تہی
شوخی جنبش مژگان پہ نظر کا ہیکو تہی

حلقہ دام نہ تہا حلقہ گیسو ہرگز
درپی قتل نہ تہی طبع جفاجو ہرگز
موج شمشیر نہ تہی جنبش ابرو ہرگز
فتنہ پرداز یون کی کچہہ بہی نہ تہی خو ہرگز

چشم فتان کو خیال نگہہ ناز نہ تہا
غمزہ مانند مری اشک کی غماز نہ تہا

مجہہ سی جب آنکہہ لڑی بر سر پیکار نہ تہی
مجکو جب کام پڑا ہی تو جفا کار نہ تہی
لیگئی جب مری دل کو تو دل آزار نہ تہی
ایسی بیدرد و ستم پیشہ و خونخوار نہ تہی

طرز عشاق کشی آپ کو معلوم نہ تہی

شہر مین الحذر و ولولہ کی دہوم تہی

جان سی آگئی تہی طبیعت کی آجانی سے
شوخی روز فزون تہی مری گہبرانی سے
کیا ہی خوش ہوتی تہی دلمین مری غم کہانی سے
ہاتہ سے جاتی تہی دلکی مری ہاتہ آنی سی

ہچکی دم بہرتی تہی جو دم مرا بہرتا ہی کوئی
اسپہ مرتی تہی کہ اب ہم پہ بہی مرتا ہی کوئی

دمبدم کیا مری دلجوئی و دلداری سے تہے
وصل مین صبح تلک شام سی بیداری تہی
دوستی تازہ نیا شوق نئی یاری سے تہے
ہم کناری و ہم بستی و ہمخواری سے تہے

عشق مری بیخودی نشہ سی ہونی لگتے
دیکہہ کر گریہ مستی کو بہی رونی لگتے

بیمروت تہی اون آنکہون مین مروت کتنی
بدگمان تہی نگہہ چشم محبت کتنی
راتدن مد نظر تہی مری الفت کتنی
دور بین تہی نظر لطف و عنایت کتنی

بیمروت نظر آتی ہو کہا کرتے تہے
دیکہتی ہی مری جنون کو رہا کرتی تہے

اپنو بیرحمی و بیدردی دنیا کی سے ہے
لطف مین مستی و آزار مین چالاکی سے ہے
بی سبب رنجش و بیوجہ غضبناکی سے ہے
کہو دیا آپ کو کیا وضع یہ بیباکی سے ہے

جانسی جاتی ہین ہم اور تمہین پروا ہی نہین
ہوگئی ایسی کہ گویا کبہی کچہہ تہا ہی نہین

ایک مدت سی کہاتا ہون نہ مین سوتا ہون
یاد ایام ملاقات مین جی کہوتا ہون
سی غذا خون جگر ضعف سی غش کہاتا ہون
راتدن کلبہ احزان مین پڑا روتا ہون

خندہ زن زخم جگر دیکہہ کی سردم اپنی
یاد آتی ہین وہ گل خندہ تبسم اپنے

گو سوا شربت دیدار مرا چارہ نہین
جز نظر تار رفوی دل صد پارہ نہین
پہر وہان آن پہرون ایسا بہی تو آوارہ نہین
کیا کرون صبر نہین طاقت نظارہ نہین

کیونکہ بدلی ہوئی تیور یہ تمہاری دیکہون
کیون کہ ان آنکہون سی غیرون کی اشارے دیکہون

چہوڑ دینا تہا نہین جہوٹ قسم کو نہ مجہی
دل سی کہونا تہا اس انداز ستم کو نہ مجہی
بہول جانا تہا جفا ہای پیہم کو نہ مجہی
نیست کر دینا تہا اندوہ و الم کو نہ مجہی

قابل ترک نہی خوی ستم آرا نہ کہین
لایق سہو نہی یہہ رنجش بیجا نہ کہین

غیر ہین ہمرہ تو وصل گوارا کیون ہو
دو جواب انکو تو پہر عرض کا یارا کیون ہو
سب سی گذری تو کسی کا بہی گذارا کیون ہو
گر پڑی چشم سی جو اوس سی نظارا کیون ہو

کس لیی شغل نظر باز ہی بیباک رہے
پردہ کیون میری گریبان کی طرح چاک رہی

ہاے یکبارگی وہ لطف پیہم چہوڑ دیا
انس و اخلاق و دلاسا و کرم چہوڑ دیا
چارۂ رنجش و درمان الم چہوڑ دیا
یہی نہی آپ کو اس سر کی قسم چہوڑ دیا

اب اگر دو ہی تو داد دل ناکام نہ لون
گو کہ بدنام ہوا ہون یہ کبہی نام نہ لون

جب نہو چارہ تو کس واسطی چاہو مین بہی
بیوفا نکلی تو کاہی کو بنا ہون مین بہی
تم ہو گرفتۂ دوران تو ملا ہون مین بہی
خوب ہی جان کہو یہہ کہ برا ہون مین بہی

پہر اودہر منہہ نہ کرون شکل دکہانا تو کہان
اوس طرف سی چلون کوچہ مین آنا تو کہان

دل سی ہی عہد کہ ملنی کی قسم کہاونگا
آن بیٹہو گی کہین پاس تو اوٹہہ جاونگا

کہر مین بہی آئی تو صحرا کو نکل جاؤن گا
کیونکہ کہو دون کہ مین پہر جان کہان پاؤنگا

دم ہی آنکہون مین یہہ صدمہ مری لبپر گذرا
گذری نیاسی بلا تم سی سنی مین درگذرا

دیکہہ لونگا مین بس اب مہر لقا اور کوئی
برق وش شعلہ روش گرم ادا اور کوئی
آتش خرمن ازار وجفا اور کوئے
شمع کاشانہ فروزان وفا اور کوئے

تو بہی آتش غیرت سی جلاون تمسکو
تم تو کہتی ہو مین سچ آگ لگاؤن تمسکو

وہ پریزاد کہ دیوانہ ہو عالم اوس کا
طاق محراب بلا طرہ خوش خم اوس کا
چشم جادو و فسون عشوہ بہم اوسکا
تیز تر ایسی نظر دشنہ بہری دم اوسکا

تیغ ابرو کی یہہ جنبش ہو کہ بس تو کٹ جائے
دست مژگان کی شارسی کلیجہ پہٹ جائے

نکلے ہر بار نئی طرز ملاقات مین بات
بذلہ آمیز بیان حرف وحکایات مین بات
کس ادا سی کری ایما و اشارات مین بات
ہر سخن مین سخن نغز ہو ہر بات مین بات

چپ سی لگجائی تجہی جب وہ فسونگر بولی
ہر جگہہ بند کری جب وہ زبانکو کہولے

رات دن نغمہ سرا زمزمہ پرداز رہے
اپنی شوریدہ ناکام سی مساز رہے
طعن و تشنیع مین بہی چاشنی ناز رہی
سخن تلخ سی لذت وہ انداز رہی

گالیان جب لب شیرین سی سنائی تجکو
دانت کہٹی ہون تیری بات نہ آئی تجکو

دعوی یکدہی اوس سی تری شانا ہووی
جون تری سامنی ہو تجکو ندامت ہووی
روش اک فتنہ محشر کی علامت ہووی
جب تیری پاس سی نکلی تو قیامت ہووے

لگ چلی ہی تو اگر اوس بت مغرور کی ساتہہ
پہنچی مرنیکی قریب آپ ہی چل دور کی ساتہہ

ہاۓ جی بیٹھہ گیا بسکہ اوٹہائی ہین ستم
صدمۂ عشق نی بی طور کیا ناک مین دم
دل کہنچی کیون نہ بہت کہنچ چکا رنج والم
ایسا بیزار ہوا ہون کہ خدا ہی کی قسم

اوسنی بہی کام نہ رکہا تو نہ رکہونگا کام
پہر یہ سمجہونگا کہ مومن کو بتون نی کیا کام

## تضمین روضۂ گلستان دلفروز بہ گلفشانی مضامین اسدؔ

ہی چارہ گر اچک کہ دم چارہ گری ہی
کیون پہلی ہی زبان سی یقین بی اثری ہی
ہو جاؤن مین جان بر تو تری ناموری ہی
مین جان سی مرتا ہون تجہی بیخبری ہی
اپنی سی تو کر دیکہہ عبث نسخہ دری ہی
یون دعوی بیصرفہ تو بیہودہ سری ہی

گر ہمسی مریضون کی دوا ہوئی تو جانی
بیمار محبت کو شفا ہوئی تو جانے

ہرچند کہ درمان ہی نہین عشق بتان کا
مرنا قلق ہجر مین بچنا ہے یہان کا
وہ حال نہین ہی دل بیتاب و توان کا
زخم دل مجروح پہ لگتا نہین ٹانکا
پر شکر ہوا سہل علاج اپنی تو جانکا
تہمتا نظر آتا ہی لہو زخم نہان کا

تاثیر دوا اب تری کر جائی تو کر جائی
ہرچند کہ ناسور ہی بہر جائی تو بہر جائی

یعنی کہ دل اوس دشمن جان سی پہرا اب
بیطاقتی جان نہین آزار فزا اب
وہ عشق کی خاطر ہی نہ وہ پاس وفا اب
گو تہا مرض الموت پہ ممکن ہی شفا اب
سینی سی مری ہاتہہ جدا ہوئی لگا اب
وہ فتنہ کی الفت ہی نہ وہ شوق بلا اب

کچہہ کام نہین پیچ و خم زلف دوتا سی

کہا یا کرے ہیں سیکڑوں اب میری بلا سے

ایک عمر تلک زیست سے بیزار رہا ہیں | سرمشق غم و وقف صد آزار رہا ہیں
معشوق کی پرہیز سے بیمار رہا ہیں | بیجرم جفاؤں کا سزاوار رہا ہیں
کیا کیا نہ مصیبت میں گرفتار رہا ہیں | افسردۂ دل گرمی اغیار رہا ہیں

آخر پیش اس آتش خاموش میں آئے
جان گرمی بحسرت سے غضب جوش میں آئی

کل گھر میں وہ بیٹھی تھی سراسیمہ و حیران | اس حال کی دیکھی سے ہوا حال پریشان
غصے کی سبب چھپ سکی رنجش پنہان | سمجھا میں کہ یون بھی تو ہٹی ہو سے خزان
انصاف کرو صبر کرے کب تلک انسان | ناچار کہا طعن سے بیٹھی کہ مرے جان

کس سوچ میں بیٹھی ہو ذرا سر تو اوٹھاؤ
گو دل نہیں ملتا ہے پر آنکھیں تو ملاؤ

دیکھو تو ادہر کو کہ کبھی یار رہتی ہم سے | غیرون کی طرح محرم اسرار رہتی ہم سے
سرمست مئے حسرت دیدار رہتی ہم بھی | آئینہ نمط پشت بہ دیوار رہتی ہم سے
منظور نظر جلوت اغیار رہتی ہم سے | اس چشم عنایت کی سزاوار رہتی ہم سے

یون شربت دیدار سم آمیز نہیں تھا
کچھ نرگس بیمار کو پرہیز نہیں تھا

کہیے تو یہ کیا بات ہے قربان تمہارے | کچھ طور نظر آتی ہیں بدلی ہوئی ساری
ہے ناز نہ ایما نہ ادائیں نہ اشارے | اب کس لیے رہتی نہیں تم گھر میں ہمارے
آئے کبھی برسون میں تو آتے ہی سدھارے | بیٹھے بھی اگر پاس تو جب شرم کے مارے

پھر کس لیے گھونگھٹ رخ روشن پہ لیا ہے
پھر کیوں لب نازک سے دبی کہ ہنسی سے حیا ہے

وہی تو ہون مین ہمدم و دمساز تمہارا
مد نظر چشم نظر باز تمہارا
وہ جسکی ہوا صرف سب انداز تمہارا
ایک عمر تلک جسپہ رہا ناز تمہارا
وہ محرم ہر غمزہ غماز تمہارا
پوشیدہ نہ تہا جس سے کوئی راز تمہارا

حسن آئینہ دیدار طلب تہا
سر حلقہ عشاق وفادار لقب تہا

وہ مہر وہ الفت وہ محبت ہی نہین ہی
یا طبع مین الطاف تہی یا بر سر کین ہی
پیہم وہ سدا ابروی خمدار پہ چین ہی
ہو جبہ شب و روز شکن زیب جبین ہی
آئی ہی یہان بس چلی جائیگی کہین ہی
اب ہوش کہان آپ کہین دہیان کہین ہی

فرق آہ پڑا طرز ملاقات مین کیسا
غصہ ہی چلا آئی ہی ہر بات مین کیسا

وہ پیچ و خم طرہ طرار کہان ہے
وہ کشمکش کاکل خمدار کہان ہے
وہ نازکی نرگس بیمار کہان ہے
وہ تازگی و رونق رخسار کہان ہی
وہ بوئی تن رشک سمن زار کہان ہے
وہ رنگ رخ غیرت گلنار کہان ہے

گلگونہ سی چہرہ پہ کدورت ہی نہین اب
بدلی گئی کچہہ تم تو وہ صورت ہی نہین اب

ہی طبع مین ہر روز فزون رنج فزائی
اپنی مین سمائی نہین کیا دل مین سمائی
یہہ تندی خو تو نہین کچہہ گرم ہوا لئے
اس شعلہ مزاجی نی مری جان جلائے
ہر ایک سی ہر بات پہ ہوتی ہی لڑائی
کیون خصلت مذموم پسند آپ کو آئی

کسواسطی ہو جبہ غضبناک ہوئے ہو
کچہہ شرم مین تہا عیب کہ بیباک ہوئے ہو

تم گہر مین کہان آئی کہ گویا غضب آیا
کوئی ہو جہان سامنی آیا غضب آیا

کچھہ خبر تو ہی ایسا کہان کا غضب آیا
سمجھو تو ذرا بات کہ بیجا غضب آیا

پہر لڑکی چلی جاتی ہو یہہ کیسا غضب آیا
گہر والی کہان جائین یہہ کیسا غضب آیا

بہ وجہ عداوت کا سزاوار تو مین ہون
اوروں پہ ہی کیون ظلم گنہگار تو مین ہون

سر ایک سی پکڑ کر مری دم پر نہ بناؤ
کیون ہاتھہ سی جاتی ہو تم اتنا بہی نہ آؤ
دل سرد ہوا تمسی ہمیں راجی جلاؤ

دنرات جہان رہتی ہو اب بہی وہین جاؤ
جو تم کو ستایا کرین تم اونکو ستاؤ
اس گرمی الفت کو بس اب آگ لگاؤ

کب تک جلی کوئی یہہ تپش خاک مین ملجائی
ٹہنڈا ہو کلیجا جو کہین سوزش دل جائی

افسوس مری غم کی نکی تجہہ مین سرایت
آئی وہ ہی در پیش جو ہی عشق کی غایت
بہولی سی جو ملجاتی ہو یہہ ہی ہی عنایت

بیفائدہ سی آتی ہی نظر حرف و حکایت
بیجا ہین گلی سب مری بیہودہ شکایت
یعنی ہون سبب یوچہ کی شرمندہ نہایت

ہی رنج بیجا بات یہہ بہائی مری جسکو
سچ کہتی ہو دل مینی دیا اور کسیکو

مین ہی تو رہا ہون کہین شب کو خوش و خرم
سیری ہی نظر سی ہی عیان نیند کا عالم
انگڑائیان لیتا ہون یہ مین ہی تو پی ہم

مینی ہی تو کی بادہ کشی غیر سی باہم
آئی ہی جماعی پہ جمائی مجہی ہر دم
مری سی تو گردن نہین پڑا جاہی ہی کچہہ خم

ہیری ہی تو آنکہو مین غضب نیند بہری ہی
سیری ہی جبین ہی یہہ جو کہنی پہ دہری ہی

مین ہی تو کہین رات کو بیدار رہا ہون
مین ہی تو می وصل سی سرشار رہا ہون

مین ہی تو ہم آغوش طلب کار رہا ہون
مینی تو کف غیر سی میخوار رہا ہون

ملک ہوس تازہ خرید ار رہا ہون
لذت دہ اوباش ہوسکار رہا ہون

بدمستیان میری تو آنکہون سی عیان ہین
میری تو ہونٹون پہ یہہ دانتون کی نشان ہین

کوئی نہ کہی یہہ کہ سکہایا ہی کسی نے
بیجرم پہ طوفان اوٹہایا ہی کسی نے
یہہ جہوٹ نہین سچ ہی جتایا ہی کسی نے
تجکو میری جانب سی لگایا ہی کسینی
ایسا مجہی دیوانہ بنایا ہی کسی نے
کیا کیا نہین آنکہونسی کہایا ہی کسی نے

یون مان لی ایسا کوئی نادان نہین ہے
تم غیر سی ملتی ہو طوفان نہین ہے

کیون لوگ لگی آپ پہ بہتان لگانے
مینی تمہین جانا کوئی جانی کہ نہ جانے
کچہہ غیر سی مجہی ہی لگی باتین بنانے
یہہ بات تم اوس سی کہو جو بات کو مانی
سب عذر ہین بیفائدہ بیہودہ بہانے
معلوم ہین ساری مجہی جتنی ہین ٹہکانے

گر کہیے تو ایک ایک کا مین نام بتا دون
یہہ پردہ ناموس کہی چاک اوٹہا دون

یہہ بات تو ہی آپکی گفتار سی ظاہر
اقرار ہی صاف آپکی انکار سی ظاہر
عالم ہی خزان کا گل رخسار سی ظاہر
یہہ حال ہوئی آپ کی رفتار سی ظاہر
ہی مستی شب نرگس میخوار سی ظاہر
بدطوری دوشینہ ہی اطوار سی ظاہر

کیا شکل بگاڑی ہی بس اب موہنہ نہ بناؤ
آئینہ دکہا دیجی تو صورت نہ دکہاؤ

کیا قہر ہی کیونکر نہ اوٹہی درد جگر مین
ایک آن ہی مجہسی ملو آٹہ پہر مین
سنتا ہون شب و روز تمہین شہر دگر مین
میری تو بغل خالی اور آپ اور کی بر مین
گہر چہوڑ کی اپنا ہو یون اور کی گہر مین
کیونکر نہ ہو تاریک جہان میری نظر مین

ہر روز تو اے مہر درخشاں ہے کہیں اور
ہر رات تو اے شمع شبستاں ہے کہیں اور

یہی وقت اگر دل میں سمجھ جاؤ تو بہتر
بیباک بصرفہ سے شرماؤ تو بہتر
اغیار سے ملنے کی قسم کہاؤ تو بہتر
اندیشۂ انجام سے پچتاؤ تو بہتر
جو دل میں ٹہرتی نہیں ٹہراؤ تو بہتر
اب بہی جوان اطوار سے باز آؤ تو بہتر

پہر ورنہ مری طرح سے پچتاؤ گے دیکہو
اپنی کئی کی تم بہی سزا پاؤ گے دیکہو

کچہہ تم ہی تو دلبر نہیں اے یار جہان میں
باقی ہیں ابہی دل کے طلبگار جہان میں
نکلیں گے بہت آگے اغیار جہان میں
تم سے بہی زیادہ ہیں طرحدار جہان میں
اس جنس کی ہے گرمی بازار جہان میں
میری بہی ہزاروں ہیں خریدار جہان میں

معشوق بہی گر تمہیں عشاق بہت ہیں
یہہ یاد رہے میری بہی مشتاق بہت ہیں

کیا ایسے نہی سمجہے کہ پامال جفا ہوں
تم چہوڑ دو یوں اور میں پابند وفا ہوں
یہہ چاہیئے مجکو بہی کہ اب اور کو چاہوں
تم اتنی بگڑ جاؤ میں اوس پر بہی بنا ہوں
تم سے نہوں آزردہ میں گو جیسے خفا ہوں
ایسی کسی معشوقہ دلجو پہ فدا ہوں

ہر دم جو سوے عاشق مضطر نگران ہو
فکر ستم اوسکی دل نازک پہ گران ہو

یوں دلشکن عاشق جانباز نہووے
ہر ناکس و کس محرم و ہمراز نہووے
بار فلک تفرقہ انداز نہووے
ان بلہوسوں سے کبہی دمساز نہووے
جو دور زمان حادثہ پرداز نہووے
بیصرفہ ادا اوسے کوئی ناز نہووے

کیا ذکر ہنسی بولی وہ بیطور رکے سے

کچھہ بات ہی وہ بات کرہی اورکسی سی

لازم ہی کہ ضد سی تیری ہر بزم مین جاؤن
ایسی کہ نہ دیکھی کوئی احوال دکہاؤن

ہر ایک کو افسانہ دلچسپ سناؤن
یہہ تیری جفا اوسکی وفا سب کو جتاؤن

اس شعلہ زبانی سی مین کیا کیا نہ جلاؤن
شاعر ہی تو ہون شکر و شکایت پہ جو آؤن

مشہور اوسی اور تجہی بدنام کرون مین
ناکام تجہی اور اوسی خود کام کرون مین

غیرون کو ملاقات سی تیری حذر آئی
ہر کوئی بہانہ سی مرا قصہ سنائے

یون غیر کی بنیائی تو کیا کیا نہ بنائے
طعنی تجہی دہی ویکی جو دم ناکمین لائے

تو بیٹھہ رہی شرم سی اور وہ نہ بلائی
پہر وانکرہی کچھہ بہی تو جائی کہ سنجائے

ہرگز سبب ترک ملاقات نپوچھے
لگ جائی تجہی چپ کوئی بات نپوچھے

یہہ نالہ ہو لب پر کہ خداوند دو عالم
ہم بہی کبہی رہتی تہی جہانمین خوش و خرم

کس جرم کی تقصیر مین یون خوار ہوئی ہم
جتنی کہ ہوئی تہی خوشی اوتنا ہی ہوا غم

وہ عیش جو یاد آئین تو کیا کیا نہو ماتم
دلمین کبہی حسرت و افسوس سی ہر دم

جلتا ہو نہین تو انجمن افروز کہان ہی
دل داغ ہی تو ہی مری دلسوز کہان ہی

ہو ان حرکاتون سی ندامت تجہی کیا کیا
رہ رہ کی خیال آئی کہ یہہ مینی کیا کیا

قسمت ہی بری ہو تو کری کوئی بہلا کیا
الزام دون کیونکر اوسی مین اوسکی خطا کیا

ہر وقت ہو افسوس کہ ہی ہائی یہہ ہوا کیا
عاشق نہ رہا کوئی تو معشوق رہا کیا

ہر ایک سی کہی کچھہ تجہی تدبیر بتادو
اوس جنس کم خوردہ کی تسخیر سکہادو

ہر ایک بہانی سی مجہی جلوہ دکہا جائی
ہر آن نئی آن سی لبریز و بر و آ جائی

ہر لحظہ مری سامنی سی ہنس کی چلا جائی
ہر وقت شرارت سی نئی آگ لگا جائی

ہر شوخ اشارت مری لکو لٹا جائی
یہہ شعر سدا میری سنانی کو پڑہا جائی

کیا کیجی ہمین ناز اوٹہانا نہین آتا
روٹہے کو مناتے یہ منانا نہین آتا

پہر دل نہ ٹلی بات سی گو بات کو ٹالون
پہر جان نہ سنبہلی مری ہر چند سنبہالون

ناچار ہو پہر آپ سی مین تجکو منالون
بیتاب ہو لپٹ دوڑ کی چہاتی سی لگالون

پہر دل لگی نئی سر سی سب ارمان نکالون
تجکو بہی مین اپنا سا وفادار بنالون

ہی نام جو پہر تابع فرمان کرون مین
مومن ہون تو تجکو بہی مسلمان کرون مین

## ترجیع بند

ساقی می سرخ رائگان ہی
خم پہر لی کہ چشم خونفشان ہی

لبریز ہوا ہی کاسہ عمر
کیا دور بلای ناگہان ہی

جام می عشق سی جہکا ہون
یہہ زہر کشندہ نوش جان ہی

یکبار آ گئی خمار ایسی
بدمستی شوق سرگران ہی

اوٹہی بہی نہ تہی کہ گر پڑی ہم
کیا لغزش پا زمان زمان ہی

کس پردہ نشین نی تیر دیکہا
اس جوش پہ راز دل نہان ہی

قطعہ

یون غور سی پند گو کی باتین
سنی کا مری سبب عیان ہی

یعنی وہی جانکر کرون مین
جس بات مین جانکا زیان ہی

ق

جب لگنی کا ماجرا نہ پوچہہ آہ
کب حرف یہہ لائق بیان ہی

اہی ہمدم جان نواز تجہ سی
کیا دل کی کہون مین دل کہان ہی

آن شوخ چنان ربود از من
گوئے کہ دلم نبود از من

لو چھوڑ کے مجھے چلا گیا دل ۔ ہی وس سی زیادہ بیوفا دل
دلدار کے کھینچے پڑی ناز ۔ افسوس کہ میری پاس تہا دل
بیدرد شمن جان تمہین مبارک ۔ یعنی نہین میری کام کا دل
کیون دعوی دلربائی اتنا ۔ مایل اودہر آپ ہی ہوا دل
دیتا ہون دم ایسی فتنہ گر پر ۔ انصاف سی دیکہنا مرا دل
اوس چشم نی کردیا خراب آہ ۔ تہا ورنہ بہت ہی پارسا دل
کیسی میری جان پر بنائے ۔ اللہ بگڑ گیا ہے کیا دل
کہوتی ہی کوئی گلی کو ہمدم ۔ کیا بات کرون کہ ہی خفا دل
ای محرم راز کیا کہون مین ۔ کس آفت جان سی لگا دل
ای مونس غمکسار ہردم ۔ کیا پوچہی سی کیونکہ لی گیا دل

آن شوخ چنان ربود از من
کوئی کہ دلم نبود از من

پردے مین ہی رشک ماہ میرا ۔ کیون کر ہو دل سیاہ میرا
کیا مرنیکی بعد پاؤن پہلائی ۔ ہی مقبرہ خوابگاہ میرا
قطعہ
بس آپ مین آؤ تم کسی شاید ۔ ہو دل مین گذارگاہ میرا
اس سد سکندری کو توڑو ۔ آئینہ سی سنگ راہ میرا
مین کشتۂ شہید لیت ہون ۔ ہی شوق ستم گواہ میرا
دیکہا تو نے کہ رنگ بدلا ۔ اے شوخ فسون نگاہ میرا
مرنا نہین اختیار کی بات ۔ خود جرم ہی عذر خواہ میرا

اے دوستو ہاتھ سے چلا میں — قابو میں نہیں دل آہ میرا
اب چارہ گر اب تو پھینک تدبیر — ہے حال بہت تباہ میرا
ناصح انصاف تو سے کر یار — دل دینے میں کیا گناہ میرا

آن شوخ چنان ربود از من
کوئی کہ دلم نبود از من

چلون سے ہے حسن کیا نمودار — یون چھپاتی ہین صفا سے رخسار
یہان بخت وہان سے خواب مین پاؤن — یہان چشم وہان نصیب بیدار
آئینہ حجاب سے نہ دیکھا — کیا جانی وہ کیون ہے صبر دشوار
ہین مرگ وصال سے بہی خوش ہون — دل جان سے کسقدر ہے بیزار
خود کام ہے وہ مبارک اے دل — ناکامی شوق تہا ہے اعتبار
دیوانہ نہیں کہ خاک اڑاؤن — عاشق کو ہے سر سے کیا سروکار
خون ٹپکی ہے اوسکی تیغ سے کیون — کیا تیرہ مژہ ہے چشم خونبار
غم کہانی مین کیا مزہ اوٹھایا — کہتا ہے وہ شوخ مجکو غمخوار
اے حسرت پا بوس قاتل — یہان کام مین ہے زبان بیکار
دل لیگئے اوسکی چیرہ دستی — ہو نہ دیکھہ کی رنگیا مین ناچار

آن شوخ چنان ربود از من
کوئی کہ دلم نبود از من

درد طلب وغم جدائے — دل جاتی سے کیا مصیبت آئی
دیکھا نہ کسی نے دل کی ہمراہ — ظاہر ہوئی جانکی بیوفائے
دی چرخ نے کسطرح سے مجکو — آنسو گئے شکستہ پائے
سرو انہ خدا اے گل سے شاہد — دیکھا تیرا پنجہ حنائے

قطعہ

ای آہ ذرا بتادی سیدہا | ہی چرخ میں سخت کج ادائے

ای پردہ نشین وہ سبی ہی سودا | پہر شکل اگر نظر نہ آئے

تو رشک پری تری بلاوے | آسیب نہ وونکو بہی کہائے

ہون خاک در راہ سکا جب فلک نے | گردن مری سامنی جہکائے

ای یاس وصال سنگدل ہی | بیفائدہ روز آزمائے

امید نہین رہی کہ دے لکے | ایسی سی کہو طرح رہائے

آن شوخ چنان ربود از من
کوئے کہ دلم نبود از من

اوس در پہ جو مین غبار ہوتا | شکر دم شعلہ بار ہوتا

اوس زود کسل سی خود بگڑتی | گر عمر کا اعتبار ہوتا

بیکار نہون یہہ ڈر ہی اکاش | ناکام مآل کار ہوتا

دل ہو پرائی اگر ہمیسی ہے | کیا گردش روزگار ہوتا

ق

کہتا ہے کہ چہوڑ اوسکو جسپر | دشمن سا ہی جان نثار ہوتا

[illegible] زبان سی کب نکلتے | ناصح ہو تو دوستدار ہوتا

عقبیٰ پہ بہی ہی زاہد اکاش | اوس کو مین کبہی گذار ہوتا

اوس [illegible] حور کو بلاؤ | واعظ نہین شرمسار ہوتا

ق

ای [illegible] شعار ہوش مین آ | کوئی بہی ہے آپ خوار ہوتا

سم [illegible] کو دلکو جانی دیتی | اپنا کر اختیار ہوتا

آن شوخ چنان ربود از من
کوئی کہ دلم نبود از من

طالع مین نہین طرب ذری بہی | منحوس ہی زہرہ مشتری بہی

اے مہر لقا ہی جلوہ لازم — احسان نہین ذرہ پروری بہی
بیوجہہ نہین ہی مجہسی چہپنا — عاشق تری حور سی پری بہی
بیداد کری وسر نگوٹے — کیا فتنہ ہی چرخ چنبری بہی
یہہ آئینہ کی ہے مہربانی — اب مجہو ہوئی ستمگری ہے
کیا مشک بہرا ہی زخم دلمین — غش ہوگئی زلف عنبری سے
تو چہوڑدی تو ہی مین چہوڑون — صیاد سی دام لی پری سے
یہان کیون نہ کفن ہو پارہ پارہ — وہان نازسی ہی قبا دری سے
دشوار اگر ہے ہی رونا — یہہ جائیگا آب عنصری سے
ہم آج تلک نہ جانتی تہے — ہی ایک ستم یہہ دلربائی سے

آتشو چنان ربود از من
گوئی کہ دلم نبود از من

کہتک سیون پارہ پارہ دل کو — رخصت ہی شکیب جان کسل کو
اوس تنگدہن نی کیا کہا کیون — چپ لگ گئی ناصح خجل کو
تہا ضعف ہی طاقت آزمارات — لوڑا گئے جان مضمحل کو
مارا تری ناز دمبدم نے — کیا روگئی جوش متصل کو
گلرو سی وہ لالہ رونیا ہے — تشبیہ ہی داغ سی جو تل کو
کیا پاس سمجہے نہ ہونہہ کہا یا — رحمت ہی امید منفعل کو
آئی ہین سرشک کلفت آلود — تعمیر مکان کی آب و گل کو
ہی خواب عدم گران کیا ہے — بالش مگر اوسکی ورکی سل کو
ہی جوش ہوس بہت نکالون — گر آپ کہین تو اس خجل کو
اے ہمدم جان نواز دیجو — بیدل نہون کسطرح کہ دل کو

آن شوخ چنان ربود از من
گوئی کہ دلم نبود از من

اللہ ری دلکی ہرزہ تازے — مین اور محبت مجازسے
ہندی ہی صنم آفت جہان ہی — سوگند ہمیں حجاز سے
پہر سینہ مین آئی مہرۂ دل — دیکہین تو فلک کی حقہ بازی
ہی رشتۂ جان پہ زخم نشتر — ای نغمہ یاس دلنواز سے
جولان سی ہی وسکو قصد پامال — ای خاک نوید سرفراز سے
اوس چشم کا محو ہون شب و روز — دیکہو تو مری زمانہ ساز سے
امید وصال ہی نہین یہان — ہی ہم سی زیادہ بی نیاز سے
طول امل وصال کیا ہو — کم ہی شب ہجر کی دراز سے
سینہ مین ایک آگ لگ رہی ہی — بہائی کسی ہیری جانگداز سے
مجبور رہ گا ہی دل کا جانا — اللہ ری اوسکی ترک تاز سے

آن شوخ چنان ربود از من
گوئی کہ دلم نبود از من

پوچھی ہی خبر مریض غم کے — کیا بات ہی اوس مسیح دم کے
بجلی تری شوخیونکی آگے — ای آہ شرر فشان نہ چمکے
مین جان شکنی کا غم نکہاتا — یاد آگئی ہی تری قسم کے
جسوقت وہ پہانسی گہر سدہارے — ق — جان لی وہین راہ لی عدم کے
ای اہل عزا وہ سر پہ ڈالو — جو خاک ہی یار کی قدم کے
نالہ فلک نہم سے گزرا — کچھہ حد نرہی مری الم کے
وہ کوچہ ہی اشک خونسی گلزار — رونق ہی یہہ ساری اپنی دم کے

کانٹون کیونکرنہ وہ گڑتے ہین — دامن مری ہاتھہ سی چھوڑا کر
کونی مین بیٹھا دیا صد افسوس — اوس بزم سی رشک لی اوٹھا کر
کیا سرمہ ہی اوسکی پاؤن کی خاک — روتا ہون مین آنکھہ سے لگا کر
ہردم جو نظر مین ہی وہ صورت — ق — گو چھپ گئی وہ جھلک دکہا کر
کہتا ہون کمال رشک سے مین — اہی پردہ نشین ذرا چھپا کر
گھر آنکھون مین کر گیا وہ بیدید — دل چھین لیا نظر ملا کر

آن شوخ چنان ربود از من
گوئی کہ دلم نبود از من

ہے مجھپہ نگاہ لطف منظور — کیا خوب نظر ہے چشم بد دور
خوش کیون نہ ہون بات بات پر آج — ہی اوس کی زبان پہ میرا مذکور
کیا آتش دل سی دم رکے ہے — اف کرنیکا بہی نہین ہی مقدور
میری دم گرم کی مقابل — بس شمع کی مونہہ کا اوڑ گیا نور
بہول سی بہے اور کو نہ دیکہون — جو تمکو وہی ہے مجہکو منظور
لیکن نہین حسرت اختیار سے — نظارہ چرخ سے ہون مجبور
کیا عشق مین ہو خلاف ناصح — دیوانہ ہے یہان نہین ہی معذور
اہی ہمنفس اب کہان وہ ایام — ق — ہی دور زمان کا یہہ ہی دستور
تہی اپنے پہ اعتماد کیا کیا — دعوی مری ہین جہان مین مشہور
کہتا تہا مین دل کبھی نہ دون کا — ہرچند کوئی ہے ہو یا حور

آن شوخ چنان ربود از من
گوئی کہ دلم نبود از من

بد عہدون سی بات بن نہ آئی — تہی موت بہی دلشکن نہ آئی

کیا بخت عدو فسانہ خوان تھی
کیون نیند شب محن نہ آئی

کیا جانی تھی جان لی شکایت
کیون موت دم سخن نہ آئی

یون داغ عدو کا شکر اے دل
لی شرم تجھی جلن نہ آئی

ق
قصہ ہی خموشیون کا لب پہ
کیون آہ زبانہ زن نہ آئی

سمجھی ہی وہ التماس بوسہ
جو بات کہ تا دہن نہ آئے

اوس کو ہین جو خاکین ہوا پر
بلبل طرف چمن نہ آئے

ق
کب لوٹ گئی نازخصلتون پر
یہ طبع نیاز فن نہ آئے

اس رشتہ کی نازکی تو دیکھو
آواز گسیختن نہ آئے

جسوقت بگڑکی لی گیا دل
مومن مجھی کچھ ہی بن نہ آئی

آنشوخ چنان ربود از من
کولی کہ دلم نبود از من

## ترکیب بند بمضمون مرثیہ معشوقہ حور طلعت ملک نشیم خصلتے وصنا لہا فی جنت النعیم

خمیازہ عیش کا مرا دل کھینچتا ہی آج
آغوش رشک حلقہ اہل عزا ہی آج

برپا دشور رعد ہوا آپ اشک ابر
کیا وفور شیون و جوش بکا ہی آج

جیتی رہی تو لال طمانچون سی مونہہ کیا
تغیر رنگ شرم و خجالت فزا ہی آج

پانی کی بدلی مونہہ مین بھر آئی سی لہو
لب کاٹتی ہین ہائی کہان وہ مزا ہی آج

مجکو نہ اپنی ساتھہ عدم مین لئی گیا
سر دفتر شکایت نفس نارسا ہی آج

آواز ہای ہای کی آتی ہے متصل
گردون طلسم گنبد ماتم سرا ہی آج

اتنی کہان حواس کہ تدبیر مرگ ہو
اپنی خبر نہین مجھی کیا جانی کیا ہی آج

ای دل خبر لی نغمہ شادی کو کیا ہوا
لب پہ ہماری نالہ واحسرتا ہی آج

بیتی تھی جو روی وہ کہتی تہی بار ہا — کیا روی اوسیکا ہمین پہنچا ہی آج
اوترین گلی سی گہونٹ نہ آبحیات کی — دل آہ زندگانی سی کتنا خفا ہی آج

مرنا یہہ کسکا جان سی بیزار کر گیا
ماتم مین مر رہا ہون مین یہہ کون مر گیا

دلکی طرح سی یہہ بہی چلی جان کو کیا ہوا — دم مین نہین ہی دم مری جانان کو کیا ہوا
سر پیٹتا ہی شانہ بہزار دلو ماتمہ سے — کیا جالی اوسکی زلف پریشان کو کیا ہوا
پیتی ہی اپنا خون دل افسوس سی حنا — اوس دست شاک پنجہ مرجان کو کیا ہوا
شبنم کو پہر سی جانب خورشید التفات — شرمندہ ساز مہر درخشان کو کیا ہوا
دلمین شکن ہی زلف مسلسل کدہر گئی — برہم ہی حال کاکل پیچان کو کیا ہوا
لذت فزا نہین الم اوس لب پہ کیا بنی — کیجہہ زخم بیمزا ہین نمکدان کو کیا ہوا
بوی قبای یوسف گل ہی نسیم مین — اوسکی شمیم عطر گریبان کو کیا ہوا
گردش پہ اپنی ناز ہی پہر روزگار کو — اوس چشم رشک فتنہ دوران کو کیا ہوا
دعوا ہی شوخیونکا غزالان دشت کو — اوس خوش نظر کی جنبش مژگان کو کیا ہوا
کتان ہی سینہ چاک رخ ماہ دیکہہ کر — اوس روی غیرت ستابان کو کیا ہوا

عیب و حجاب شمع رخان جہان گیا
وہ مہر آسمان نکوئے کہان گیا

یہہ گلستان سرای تماشا نہین رہا — وہ نو بہار گلشن دنیا نہین رہا
افسوس کوئی پردہ نشین پردہ در نہین — وہ حسن جس سی عشق ہو رسوا نہین رہا
حیف اپنی تلخکامی و شوریدہ طالعی — جس سی کہ زندگی کا مزا تہا نہین رہا
ای چرخ چاہئی سی رہی مہر و ماہ کو — کیا جا ہین روزگار تمنا نہین رہا
اپنی خرابیون کو کہان جالی رو دیجی — وہ شمع روئی انجمن آرا نہین رہا

دل مین جگہہ نہو نیکا کس سی گلا کرون      وہ قدر دان شکوہ بیجا نہین رہا
کس کو گلی لگائی اسی شوق بیکنار      وہ خوش گلوی سینہ بصفا نہین رہا
کس سی بنا ہی کہ سوای وفا کی      دنیا مین ناہی نام وفا کا نہین رہا
اب کسکو دیکھی کہ کسیکو نہ دیکھیے      وہ پردہ سوز چشم تماشا نہین رہا
اوس نور چشم حسن کو کیونکر نہ روئی      آنکھون مین ہوی اب کوئی ایسا نہین رہا

ہر دم جہان آئینہ آلودہ نم سی تہی
یہہ آب و تاب حسن اوسی ہمکی دم سی تہے

کیا ماجرا لکھون مین کہ تاب رقم نہین      ہین نالہ ہای صور حشر بہ تسلیم نہین
اوٹہی ہی نعش خوش قد محشر خرام کی      یہہ حادثہ نزول قیامت سی کم نہین
ایسا گیا کہ یہان تلک آنا محال ہی      کہتی تہی ہم کہ اوسکی طبیعت مین خم نہین
جا کر رہین گی عرش پر ارباب تعزیہ      اس جوف مین سمائی یہہ ایسا الم نہین
وحشت مری نگاہ سی ہو کیون نہ جلوہ گر      آتا نظر وہ سلسلۂ خم بخم نہین
پہنچا دیا ہی بیخودیون نی قریب مرگ      بیچارہ گر اب آپ مین آئی تو ہم نہین
یہہ زندگانی اہل ہوس کو نصیب ہو      مین ناتوان سزای جفا و ستم نہین
ق
پیدا دکہ تازہ سی نزک فلک نپوچہہ      کوئی نہین جہان کہ پامال غم نہین
اہل زمانہ دیدہ بادام کیطرح      وہ آنکہہ پہوڑ ڈالتی ہین جسمین نم نہین
از بسکہ ہی جہان سی اوٹہ جانیکا خطر      اب حضرت مسیح کی بہی دم مین دم نہین

افسوس یون وہ جان جہان جائی تہہ سی
دنیا ہتا غسل خضر کو آبحیات سی

اوس جور و ستم سہتی ہی کیا جیتی ابہین      اس زندگی کی ہاتہہ سی مرنا پڑا ہمین
دلجوئی جان کہان تو بہلا خاک کہا ہی      غم بہی دیا فلک نی تو کیا بیمزا ہمین

شیرین نہین وہ خون کہ پینی مین جائی اب
شکوہ ہی اپنی طالع شوریدہ کا ہمین

چھلنی تو پاون ہوگئی اس جستجو مین ہائے
بیجا ہی خاک چھانی وہ کب ملا ہمین

اوس تک پہنچنے کی کوئی تدبیر ہی نہین
ایکاش خضر آن کی ہو رہنما ہمین

اوس گھر کو دیکھی گلشن شداد سی مثال
گرتی ہین در پہ تاکہ اوٹھالی خدا ہمین

جنبش نہین کہ زخم کوئی کارگر لگے
تیغ مژہ کا لاکھہ تصور بندھا ہمین

نبچلے نہ ایکبار گری ہم یہ بانصیب
دن رات کو خیال تبسم رہا ہمین

دامن پکڑ کی روئین کیون ایک ایک کا
جب چھوڑ جائی بیکس و تنہا قضا ہمین

یہہ جوش رشک خاک مین ملجائی جلد ا
ہی اوس سی ایسی مہر و فا پر گلا ہمین

کیا کیا کدورتین ہین دل ناصبور مین
کیون نیند آگئی اوسی آغوش گور مین

مین مر رہا ہون اسکی بلا کو خبر نہین
ناصح کی بات کون سنی نوحہ گر نہین

بیچ ہی ہی عذاب شب اولین گور
اسی موت آکے تاب قلق تا سحر نہین

قطعہ

ایسا کہ اوس سی عرض کری جا کی پیام
ملتا جہان مین کوئی پیغامبر نہین

یہان جوش غم مین موت سی بدتر ہی رنگ ہے
اب آکی دیکھہ جائیے باور اگر نہین

میرا لہو پیے جو گلا کاٹنے ندے
ہمدم خیال تیغ مژہ مین اثر نہین

اے ہمنشین تڑپنے ندے خاک پر ذرا
ایسا تو آسمان بھی بیداد گر نہین

پتھر پہ سر پٹکنے دے ہی مہربان آج
بازو سی نرم نرم وہ بالین سر نہین

چھوڑ آستین کہ جامہ ہستی قبا کرون
غمخوار وہ یہان آیا کہ مین جانبر نہین

بیچارہ بیقرار ہی درمان کی فکر مین
آگاہ میری درد سی مشفق نگر نہین

بیفائدہ نہین ہین مری خاک سر یان
اسکی حصول کی تجھی ہمدم خبر نہین

اوس سیم تن کو ہای ملایا ہی خاک مین

گردون نی گنج حسن چھپایا ہی خاک مین

ویران ہی خانہ جلوۂ حیرت طراز کا
آئینہ دیکھتا ہی مونہہ آئینہ ساز کا

ہاتھون سی اپنی مہرہ تریاک کھو دیا
بگڑا ہی کھیل کیا فلک حقہ باز کا

پہلی ہی اون جام کہا نقش بارسیہ
غیرت سی انتظار نہ دیکھا نماز کا

سرگشتی ہین حلقۂ ماتم مین قمریان
شغل عزا ہی آہ یہ کس سرو ناز کا

کب پہنچی باغ خلد مین ہمسی گناہگار
ہی تنگ قافیہ ہوس سبزہ زار کا

زندہ ہی دفن کر دو مجھی دوستو کہ اب
محتاج کون ہو اجل بی نیاز کا

ہی کفر سست کہنا اوسی کس سی وصال ہی
اے محرم آہ فائدہ افشا ہی راز کا

گستاخ نالی فتنۂ محشر جگا نہ سکے
خواب عدم مین چین ہی گر خواب ناز کا

گر گلشن خلیل جلا دی تو کیا عجب
شعلہ بجا رہی سوز سمندر گداز کا

نادان دلکو مرگ کا اتنا یقین ہی
اللہ کیا گمان تہا عمر دراز کا

خود کام ہی عجب مجھی منزل کا کیا اثری
کام آئی تیری کیون نہ لب جانفزا اثری

کھوئی ہی خزان نی رونق گلزار رہا یہانسی
پژمردہ ہو گئی گل رخسار رہا یہانسی

پہرتی نہ تہی جو پردہ نشین گہر مین حجاب
نکلا اوسکی جامی سی سرباز رہا یہانسی

سرو قبا وہ قامت محشر خرام ہی
کیا ہو گئی وہ شوخی رفتار رہا یہانسی

بس خواب ہی جبین کی مری آنکہہ بند گئی
کیا سو گئی ہین طالع بیدار رہا یہانسی

وہ شمع مہر پرتو سہ جلوہ بجہ گئے
دن رات ہی فروغ شب تار رہا یہانسی

ہی کچھ خبر ہی گھر مرا ویران ہو گیا
سر پہوڑتا اپنا اسی در و دیوار رہا یہانسی

اب پوچھی مجھسی عاشق بیکس کی بات کون
اوسمین نہین ہی طاقت گفتار رہا یہانسی

روتا ہون جانکو ملک الموت کی ذرا
کہ میری ساتہہ تو ہی تو غمخوار رہا یہانسی

ای چرخ یار کش تجھی پاس تھا نہین
مین اور رنج و محنت و آزار ہائے ہائے

اوس مہروش کی مرگ نی خفاش کر دیا
سی اضطراب مانع دیدار ہائے ہائے

نظارہ ہی محرک ماتم ہزار حیف
ابرو ہوا ہلال محرم ہزار حیف

مدفن ہی زمین حسن وا مصیبتا
سعد و سم ہو وہ غنچہ دہن وا مصیبتا

جس نازنین صنم پہ گران تہا حریر چین
اوسکا غلاف کعبہ کفن وا مصیبتا

دی سنگ و خشت کو ناچار وہ جواب
جو حور سی کری نہ سخن وا مصیبتا

جسکو شکستن دل عاشق عذاب ہو
وہ اور جانکنے کی محن وا مصیبتا

جو عکس مہر تازہ سی ہون سرنگون
اوس پر جفای چرخ کہن وا مصیبتا

تشبیہ آئینہ سی جو ہوتا تہا آپ آپ
ملجائی خاک مین وہ بدن وا مصیبتا

رہتی تہی جو روش ہی جس آئینہ دلکجہان
اوسکا غم ہلاک شدن وا مصیبتا

جہو مر دہری سی تو ٹوٹتی تہی جسکی انہیدو
وہ زیر بار تاب شکن وا مصیبتا

ہیہو لونکو جسکی لہو نی ملایا تہا خاک مین
ہی اوسکی خاک وقف سمن وا مصیبتا

وہ خانہ باغ عیش محل جسکا نام تہا
کہتی ہین اوسکو بیت حزن وا مصیبتا

کیا اعتبار دہر کا عبرت کی جائی ہی
عشرت سرا کبہی کبہی ماتم سرا ہی یہ

کیا میر اسد راہ سی سنگ مزار حیف
چہاتی کا پتھر ونکی ہوا انتظار حیف

یارب مین بہتی کہ سما جاؤن ورنہ کیا
لیلی کو موہنہ دکہائیگا وہ مہ عذار حیف

ہون غرق آب شرم کہ ڈوبا نہین ہنوز
لی ابروئی مژہ اشکبار حیف

اک برگ چشم لطف کہ حسرت سی مر گئی دم
دیکہا گئی وہ میری طرف بار بار حیف

کہتی تہی اونکو جان قیامت مین جا کسی
کس موہنہ سی سامنا ہوئینگی ہم شرمسار حیف

دم کی لگی نہ آتش یاقوت کو ہوا — کیا خاک ہو گیا گہر آبدار حیف
جو گلرخ اونکی قبر پہ جاتا نہ تہا کبہی — پڑتے ہین اوسکی گور پہ اب گل ہزار حیف
ہر دم زمین کو زلزلہ میری تپش سے ہے — وہ شوخ خاک مین بہی رہا بیقرار حیف
اللہ مرگ کی بہی بر آئی نہ آرزو — مایوس ہو گیا دل امیدوار حیف
زندہ رہون مین اور وہ مرجائے ہم نفس — کیا اعتبار ہستی بے اعتبار حیف

یہ غم جہان سے کاش اجل کی پسند ہو
شیون کا غلغلہ مرے گہر سے بلند ہو

وہ مہر جلوہ ریز زمین ای فلک دریغ — گردون نشین ہو خاک نشین ای فلک دریغ
ایسے مہ دو ہفتہ کو رنج خسوف ہو — دوران کا اعتبار نہین ای فلک دریغ
ہرگز سوائے روز قیامت نہو صعود — اتنا ہبوط زہرہ جبین ای فلک دریغ
یوسف لقا و گرگ اجل ائے ہائے آہ — عیسی نفس ہو مرگ گزین ای فلک دریغ
ظالم تری کدورت بیجا کو کیا کہون — نایاب ہو وہ در ثمین ای فلک دریغ
کیون لیگیا بہشت مین اوس رشک حور کو — پیدا کہان ہین ایسے حسین ای فلک دریغ
سوچا نہ کچہہ عادہ سعد وہ مہ جمال — لٹیان جو ہر ثمین ای فلک دریغ
سوز غضب سے ہے گرہ نار سینہ مین — ایک مشت خاک اور یہ کین ای فلک دریغ
اوسکو کہ جسکا نقش قدم رشک مہر ہو — کرتے ہین خاک مال کہین ای فلک دریغ
یہ نالہ ہای شعلہ فشان دو زبانہ زن — پہونچین گی تا بہ عرش برین ای فلک دریغ

ہم پائمال مرگ ہین اب سر اوٹہائینگی
جیتے رہے تو حشر کو مہان بلائینگی

اسجوش نالہ کاوش ہر دم کہان تلک — یون موت سے شکایت ہم کہان تلک
اوس مہروش کو روز کی رونے سے کیا حصول — ای اشک بیقراری شبنم کہان تلک

گردن جہکی ہوئی ہی وہی بار دوش ہی
ای دل خیال ابروی خوش خم کہاں تلک

جل جل کی میری دلکی طرح خاک ہوگیا
ای آہ سینہ سوز ہی ہمدم کہاں تلک

مین صحن اوسکی گہر کا سمجہتا ہون گور کو
اللہ مجہی تنگ ہی عالم کہان تلک

سینہ کی سارے آبلہ ناسور ہو گئی
ای دست جنبش وصل کا ماتم کہاں تلک

ہی جستجوی یار مین سعی رہ عدم
ای شوق دیکہیی کہ ہی دم کہاں تلک

تاثیر کو بہی آگئی موت اوسکی ساتہہ ہای
کیا کیا کرون امید اثر ہم کہاں تلک

اس زندگی سی میرا دم آیا ہی ناک مین
آخر تحمل قلق و غم کہان تلک

اللہ سینہ کو بہی نہی ہاتہہ تہک گئی
پیٹین گی اپنی جان کو یون ہم کہاں تلک

ای مرگ اس عذاب سی اگر چہٹا مجہی
مومن ہون قید خانہ ہی زلف دوتا مجہی

# مثنویات

این نالۂ شکایت ستم نام
با من خود گفت سال انجام

ساقیا دیجیو آب آتش رنگ
گرم سرد زمانہ سی ہون تنگ

نالۂ آتشین سی تف پر درد
کرۂ زمہریر ہی دم سرد

جوش ضعف و تشنگی سی حال نہین
اس ہوا مین گہہ اعتدال نہین

ہی طبیب روان محزون ہی
خم بادہ خم فلاطون ہی

سینہ اگر التفات فرما ہو
باد صرصر دم مسیحا ہو

گرم تدبیر کر دی ہو جائی
تپ غم بار عنصری ہو جائی

چارہ سازی کری جو بعد ہلاک
بنی خاک شفا مزار کی خاک

گر عرق ریز فکر درمان ہو
گریہ ماتم آب حیوان ہو

اس سی ممکن علاج عاشق ہی
گرم و تر ہم مزاج عاشق ہی

کہو دی یہہ رشک شربت اعجاز
نزلہ اشک چشم اہل نیاز

کیا کہون اسکی چارہ فرماسے
ہی یہہ تریاک زہر تہماسے

مین بہی محتاج چارہ سازی ہون
خستہ ناز بی نیازی ہون

ہی حواسون مین انتشا بہت
خم کی خم لاکہ ہی خمار بہت

جوش غفلت ہوا اسقدر مئی سی
تہ صراحی سبو پیالی دی

پاس ناموس ننگ اوڑجائی
ہوش مانند رنگ اوڑجائی

مثل قلقل خروش مین آؤن
صورت بادہ جوش مین آؤن

دامن تر طلسم باران ہو
رعد شور سیاہ کاران ہو

خم کی خم متصل کرون خالی
جی بہری یہہ کہ دل کرون خالی

مطلب آماہو شور مستانہ
کہدون یہہ نغنیو مین افسانہ

جوش دل کو جو یکبیک آوی
راز پنہان زبان تلک آوی

گلہ یار و شکوہ گردون
چپ لگی جب سی وہ بیان کرون

یعنی طفلی سی ہو نہین پیرجہان
پابدر راہ گمرہان جہان

تہی برس ہم شمارہ افلاک
کہ ہوا پایمال صورت خاک

کہو دیا جبین ایک مہرو نے
شب سیہ کی ہلال ابرو نے

خنجر غمزہ نی ہلاک کیا
نرگس سرمہ سانی خاک کیا

اوپر اوسکا بہی مجہہ پہ دل آیا
کہو کی دل مینی جان کو پایا

دشمنی تہی زخم یار دونو کی
ہو لی سینی فگار دونو کی

صبر و آرامش و ثبات چلی
آپ سی دو نو ساتہہ ساتہہ چلی

ہو لی آرام و صبر سر در وان
لی اجازت گئی سکون توان

اپنا ہوش اوسکی ننگ کا پیرو
اوسکا صبر اپنی رنگ کا پیرو

دونو ایک تازہ کار افتادہ
ہوئی نظروں مین گفتگو باہم
ہملو چشم لحاظ و پاس وفا
ترس جور فراق زیب بیان
نکلی ارمان خیال کی کیا کیا
ہائی بچپن مین دل کا آجانا
شوق آیا تو دل نیاز ہی کا
شغل طفلانہ دلکی پاس گئی
غم تکلیف کی نہ آئی تہی
پہنچی سن وقوف کو بہی ہم
آہ ورد زبان ولولہ تہی
کچھ نہ سیکھو سکہا دیا دل کو
لذت آئی جو لفظ الفت سی
بسکہ تہا دلمین شکوہ بیداد
زلف و لب سر خط دل غمگین
جور اوستاد کی خوشی ہوتی
رونی کو ایک بہانہ ہوجاتا
بسکہ یاد نگار مین روتی
واد پڑہتی تو ہونٹ کاٹتی ہم
بی کہی سی جو ہونٹ ملجاتی
حفظ قرآن و یاد مصحف رو

دونو دلدار دونو دلدادہ ۴۵
غرض کی دلکی آرزو باہم
اون کو منظور التماس وفا
سحر اشتیاق ورد زبان
ہوئی وعدہ وصال کی کیا کیا
کچھ سمجھتی نہ تہی یہ کیا جانا
کہیل کہیلی تو عشق بازی کا
ہوش کی آئی بہی ہواس گئی
مینی تکلیف جب اوٹہائی تہی
کہ ہوئی واقف رموز الم
نیم بسمل ہوئی بہی بسملہ سی تہی
سبق اولٹا پڑہا دیا دل کو
پڑہتی دایم الف کی آگی تہی
سبق الحمد کا نہ تہا یاد
نام لکہتی تو لیلے و شیرین
عذر فرہاد کی خوشی ہوتی
حیلۂ آہ و نالہ ہاتہ آتا
تختۂ مشق اشک سی دہوتی
لام آتا تو لب کو چاٹتی ہم
بوسۂ لب کی لطف یاد آتی
فرصت ایکدم نہ روز و شب مین ہو

دن کو ورد زبان سبق ناچار — رات بھر ورس شوق کی تکرار

ہوس راحت آہ کیا کیا تھی — لیکن سخت خواب میرا بھی

گھر سی عیش و طرب کی جوش گئی — میری نیند اقربا کی ہوش گئی

ہوئی سرگرم چارہ و تدبیر — گئی کیا کیا علاج بے تاثیر

دستہا سی گل و ہجوم سمن — بستر خواب رشک صحن چمن

چشم بد کی لیئی فسون سازی — تازہ ہر شب فسانہ پردازی

اوڑ گیا اور بھی میرا آرام — حال تغیر مقتضائی مقام

ذکر ہجران سی رقت آئین — وصل کی جائی حسرت آئین

شہرہ عاشقانہ ہونے لگا — حال میرا فسانہ ہونی لگا

گہہ کبھی جو وصال ہوتا تہا — وہ بھی جیکا و بال ہوتا تہا

دیکھہ وہ غمزہ ہراس آلود — نگہہ آرزو سے تھی یاس آلود

شبنم و نرگس اوسکی تر آنکھین — جی بھر آئی دیکھہ کر آنکھین

کان رکہون جو اوسکی ہم پر — صدمہ تو ہنوز ہے دم پر

آفت جان و دل فراق و وصال — الغرض یونہی کٹ گئی دو سال

جب ٹہری دونوکی قلق کی ہوم — اوٹھی ملنی سی بھی ہوئی محروم

اوسنی ناچار پھر چھپایا مونہہ — اس وفا پر نہ پھر دکھایا مونہہ

لاکھہ عاشق کی چشم پھر آتی — زندگی تھی وہ کیا نظر آتے

جوش خمیازہ ریزش انتظار — چشم آغوش حسرت دیدار

سحر اشک ابیار گلشن ابر — نگہہ یاس برق خرمن صبر

شوق پامال حسرت و حرمان — کف افسوس پنجہ مژگان

سرمہ سا چشم آبناک ہوئی — آرزوئی نظارہ خاک ہوئی

خاک مین جی ملا دیا غم نے / خاک اڑائی کدورت غم نے

دل پہ جب یہہ غبار پھیلایا / چرخ سی فتنہ گر کو رحم آیا

راہ پر آسمان کو لایا کچھ / طالع خفتہ کو جگایا کچھ

ہوئی شادی ہمارے ہان ایکبار / آئی مہمان وہ دولت بیدار

شرکت محفل سراپا زیب / اوسکی آنی کی ہوگئی تقریب

ایک خاصے مکان مین آکر / مل گئی چپ کی چپکے ڈہب پاکر

کیا ملاقات رشک تنہائے / دمبدم تازہ حسرت افزائی

دونو جانب سی نالہ و فریاد / شکوۂ جور و طعنۂ بیداد

گرد دل سی اوٹھی زمین کی ہوش / نالہ آسمان فگن کا جوش

صور کا نفخ اولین افغان / فتنہ محشر آفرین افغان

اشک آنکہون سی متصل جاری / خون دل تا بہ بخت دل جاری

آرزو پائمال یاس وصال / سخط لحظہ خراب تر احوال

اوسپر آیا زمانہ رخصت / دور ایام نی نہ دی فرصت

آگیا وہ بہی ان مین روز نشور / منتشر ہو گئی وہ بزم سرور

آئی رنج و غم و تعب مہمان / گہر گئی اپنی اپنی سب مہمان

شعلہ زن آہ سینہ سوز وداع / مہر محشر آفتاب روز وداع

لاشۂ صور دوش افغان پر / ایک قیامت بنی دل وجان پر

وہ ملاقات آخری بہی سے ہے / کیسی دلداریان مری سی ہی

وہ نگاہ ہراس آلودہ / حرف امید یاس آلودہ

آرزوی وصال کی باتین / ممکن واحتمال کے باتین

سخن اتفاق سی تسکین / اثر اشتیاق سی تسکین

ہای اوسکی دم فسون پرداز — چلتی چلتی سنا گئی آواز

لیک تسکین دل کہان مجھکو — بیقراری زمان زمان مجھکو

نکلی مونہہ سی گردن کوئی بات آہ — آہ نومیدی ملاقات آہ

ملکی بیٹھی تھی دونو ہمدم جہان — روتی روتی بٹھا دیا وہ مکان

ہای لی کعبہ کی کنشت پرست — بن گئی لیک سنگ و خشت پرست

سجدہ ہای نشان پاسون ہان — در و دیوار پر فدا ہون ہان

جاہی جاہی کی ہانکی لیوین بلائین — گہی سر پٹکی گہہ گلی سی لگائین

خواہشین حسرتین سد خون ہون — کاہشین لحظہ لحظہ افزون ہون

اونکا احوال کچھہ پریشان تر — چشم خوناب حسرت افشان تر

طبع نازک کو اونکی تاب کہان — طاقت ضبط اضطراب کہان

دل تپان شوق ہمکناری سے — خفقان ضبط بیقراری سے

ایک قیامت دل حزین پہ رہی — تہلکہ جان نازنین پہ رہے

ایکدن جی زیادہ گھبرایا — جان بیتاب کو نہ صبر آیا

ایک جان اور غم کا وہ انبوہ — ایسی نازک پہ شدت انبوہ

جوش یاس آسمان تلک ہی ہی — تاب لاہی کہان تلک بیچی

تنگی دہر وحشت افزا تہے — تپش دل قیامت آرا تہے

بہرہ تسکین شدت خفقان — ٹہری گلگشت روضہ رضوان

گئی جنت مین لیکہ ایسی حور — ہوہی بیتاب کیسی کیسی حور

رشک سی خضر پایمال ہوا — ملک الموت سی وصال ہوا

کیون نہو کرم صنعت یزدان — دہن گور کو ملی یہہ زبان

اثر حسن سی بنی یکبار — رشک خورشید ذرہای غبار

۱۴۶۵

مجکو جسوقت یہہ خبر آئے | پہنچی مرگ کی خبر لائے
پاس بدنامی ایک ذرا نرہا | ہوش ناموس و ننگ کا نرہا
خار خار غم آشکارہ ہوا | مثل دل جامہ پارہ پارہ ہوا
ہوگئی بسکہ لوٹی خاک پہ ہم | جلد ہمرنگ کسوت ماتم
کیا نظر زخم اندرون آیا | چشم سی روتی روتی خون آیا
لے لیا پہر قرار نی آرام | کہو دیا اضطرار نی آرام
سینہ کوبی سی دل فگار ہوا | تیر حسرت جگر کے پار ہوا
دم اٹکتی اٹکتی ٹوٹ گیا | سر پٹکتی پٹکتی پہوٹ گیا
آہ کی دلسی کیا اوٹہائی ہونین | چاہ بابل کی لبس اوڑاتی ہونین
سر اوٹہایا خروش پنہان نی | ایک قیامت کی آہ و فغان نی
شور محشر خروش واویلا | نفخۂ صور جوشش واویلا
جی کو رشک زمین نی خاک کیا | خواہش مرگ نی ہلاک کیا
موت پر نکلی آرزو کا دم | یہہ بہی دم پہ پرنہ بگڑا دم
نالہ آخر فسون ہوا دل کو | رکتی رکتی جنون ہوا دل کو
چارہ سازونسی نفرتین کیا کیا | حرف تسکین سی خستین کیا کیا
پاس ربط و فاسی بہاگین ہم | دور دور اقرباسی بہاگین ہم
ذکر دربان سی اور دور ڈیرہی | نام تیر بد سی سنجار چڑہے
خصمی و کینہ غمگسارونسی | دشمنی سختئی دستدارونسی
جان اسیر عداوت احباب | بند غم دام الفت احباب
سختی چشم پاسبانونے | خانۂ زندان کدہ ہمین ندا کی
خفقان الفتونسی ہمدم کے | طوق گردن کنار آب و غم کے

شعلۂ داغ جنون و فرق تنور | ورنہ شفقت کا آفتاب نشور
ابر رحمت تب عذاب الیم | سایۂ ما در احتراق جحیم
قطرہ قطرہ شرشک خال جبین | دانہ ہائے سلاسل جبین
ان بلاؤن سی چھوٹنا معلوم | اس سلاسل کا ٹوٹنا معلوم
غم کو وحشت فزائیان مشکل | رم کو زور آزمائیان مشکل
بیقراری کو جوش کا افسوس | خود نمائی سی وحشتین مایوس
ایک مدت تلک یہہ حال رہا | ملک الموت کا خیال رہا
حسرت مرگ داد رس کیا کیا | خاک مین ملنی کی ہوس کیا کیا
خلش خار خار صد آزار | آرزو ہی ہلاک مین بیمار
دردمندی و بیدوائی حیف | زہر و خنجر کی نارسائی حیف
دور بینی ستم فریبون کے | چارہ سازی سم ان طبیبون کے
جب یہہ دیکھا نہین بن آتی کچھہ | نہین پیش انکی آگی جاتی کچھہ
دل سی کی مشورت کہ کیا کیجی | کیونکر اس درد کی دوا کیجی
اس بلا سی نجات ہو کیونکر | رفع قید حیات ہو کیونکر
کسطرح سی یہہ سلسلی ٹوٹین | حلقۂ اقربا سے ہم چھوٹین
یون کہا دل نی اسی یون تقدیر | نہین اسکی سوا ہی کچھہ تدبیر
کہ ذرا جان کو سنبھالو تم | بات جب ہی کہ بات ٹالو تم
چارہ سازونکو ہو نہ حیرانی | نکرین اسقدر نگہبانی
جان کا ہو علاج فرصت مین | کہا سکو زہر کنج خلوت مین
بات دلکی مجھی پسند آئے | ضبط بیطاقتی کی ٹھہرائے
نفس تیز تیشہ کو روکا | نالۂ شعلہ ریز کو روکا

ظاہر آزار کچھ غرض نہ تھا — لاغری کے سوا مرض نہ تھا

فرق جوش و خروش مین آیا — مین بصد زور ہوش مین آیا

صبر بہان بہت حیلہ و تزویر — اور اطبا کو دعوے تدبیر

کیا کہون اس فسونکا فسانہ — عاقلون کو بنایا دیوانہ

ہل سکتی یہہ شکرتاب کرین — غش ہی ہو تو خیال خواب کرین

## بار دوم گرفتاری دام بلا و نغمہ سنجی بعد از دو وا ویلا

ایکدن مجکو جوشش بہو سے — خواب نماز جہان فراموش سے

ضعف سی طاقت آزما غفلت — ہوش روپوش و خود نما غفلت

اس مین ایک بوی جانفزا آئی — جان پر غش کی کیا بلا آئی

کرد یار شک صحن باغ شام — واہ بوی تن سمن اندام

بیخودی کو خو اس یکبار آئی — ہوش تو آئی لیک ناچار آئی

غش سی مجکو افاقہ ندرت ہی — نہ چلی بس خدا کی قدرت سے

کھل گئی کیا در فرا بستہ — ہو گئے باز چشم وابستہ

دیکھتا کیا ہون ایک زہرہ جبین — جلوہ افروز ہے سر بالین

سال عمر اسکی ہم شمار بروج — کہ ہوا اختر بلا کا عروج

چہرہ نے داغ تو دیا مجکو — والہ افسوس ماہ کا کیا مجکو

صدمہ جان گسل دو بارہ ہوا — چون کتان سینہ پارہ پارہ ہوا

دیکھ زانو پہ اوسکی سر اپنا — تھا وہ داغ احسان سر اپنا

جان آگئی کہ تھا سفر سارہ — آ گیا ان سی جام زانو سے یار

کیا کہون پرسش نگاہ کرم — چشم سے غمزہ داد خواہ ستم

ذکر امید خاطر محرم — سخن دل سے کا جوش و ہجوم

حرف منہ سی جو اوسکی نکلی پُر مین
ایک غنچہ سی لاکہہ پہول جہڑین

دیکہا اس شب کی گوہر افشانی
ہوگیا آب ابر نیسانی

حال پوچہا جو ناتوانی کا
بڑہ گیا زور سخت جانی کا

لب جان بخش چارہ جو کیا کیا
الفت آلودہ گفتگو کیا کیا

واہ اوس لب کی چارہ فرمائی
بات مین آگئی توانائی

شادیان دلکو ہم کناری کی
ہائی باتین وہ دوستداری کی

پوچہا اب مزاج کیسا ہے
غش یہہ پہر تمکو آج کیسا ہے

دیکہو کس کسکا ہی برا احوال
یہہ بنایا ہی تمنی کیا احوال

جان سی یون گذر نہین جاتی
موئی کی پیچہی مر نہین جاتی

حظ اوٹہاو ذرا جوانی کا
کچہہ مزا دیکہو زندگانی کا

عمر رفتہ کی جستجو کب تک
اپنی مرنی کی آرزو کب تک

آخر ایک روز جان جانی ہی
یہی دو دن کی زندگانی ہی

جا کی خلد برین مین مل لینا
داد امید ہائی دل لینا

پہر نہوگا کبہی فراق تمہین
ہی گر ایسا ہی اشتیاق تمہین

وہان کسی سی نہ بات کیجو تم
حور کا بہی نہ نام لیجو تم

یہان تو ممکن نہین وصال اوسکا
خواب آشفتہ سی خیال اوسکا

گریۂ چشم تر سی کیا حاصل
نالۂ بی اثر سی کیا حاصل

ایک ذرا آپ کو سنبہالو بس
مثل غم حسرتین نکالو بس

آگئی جان کو قرار و ثبات
واہ اوسکی کلام کی کیا بات

نفس جانفزا تکلم تہا
کیا کلام مسیح کیا تکلم تہا

چارہ درد و غم کیا سینی
ہس گلی سی لگا لیا سینی

ابر رشک طرب کا باعث واہ
بنگئے ہاتھ میری ہالۂ ماہ

صبر آنی لگا مجھے کم کم
شوق جتنا بڑہا ہوا غم کم

متصل کی جو اونسنی دلداری
نہ رہی زندگی سی بیزاری

ہوس مرگ وصل کی خواہش
مبتلا ہی فزائش و کاہش

ہمدم وہم مزاج لیل و نہار
حسرت خفتہ دولت بیدار

آخر آرام آگیا جی کو
چہوڑ کر غم چلا گیا جی کو

روز گلہای انبساط کا جوش
ہر سحر خندۂ نشاط کا جوش

کیسی دونو طرف سی یکروئی
دونو جانب از محو دلجوئے

چشم الطاف چارہ جو باہم
کیا نگہ ہائی آرزو باہم

دمبدم تازہ محفل آرائے
دلدہی دلبری دل آرائے

کسقدر تشنہ کام آب وصال
کاسۂ چرخ جام آب وصال

وا بہا ساغر و سبو بیکار
مے نے اشتیاق بوس کنار

ربط جذب دل و اثر کیا کیا
دونو مشتاق یکدگر کیا کیا

کوئی آیا تو ہٹ گئے لاچار
ورنہ ہر لحظہ شغل بوس و کنار

ایک برس تک یہی رہا عالم
زندگی کی مزی اوٹھائی بہم

بعد یکسال خصم دیرینہ
چرخ بیداد گر زمین کینہ

آگیا اپنے کج خرامے پر
خش ہوا اوس کو نہ کامی پر

کیسی جلد نیسی آگئی شب تار
دن بہری بہتی سو ہہر گئی یکبار

ہوگئی نجم سعد سہ گشتہ
ہائی بیداد بخت برگشتہ

کیا پایان سپہر اختر نے
یاد دن پہلا ہی نحس اکبر نے

راہ پر اپنے آسمان نہ رہا
زہرہ برجیس کا قران نہ رہا

پر وہی شوق وحشت و جوش جنون ‏ ‏ اپنی وادی پر آگیا گردون

اس مصیبت کے ابتدا ایسے ہی ‏ ‏ ظلم دوران کا ماجرا ایسے ہی

ایک دن ہم موافق معمول ‏ ‏ تہی نشاط و سرور مین مشغول

بادہ شوق وصل سی مدہوش ‏ ‏ محو لذات بوسہ و آغوش

بیخود اشتیاق کیا ایک ہم ‏ ‏ گلی لپٹی پڑے ہوی باہم

نیند دونون کو آگئی ناگاہ ‏ ‏ بخت بہی اپنی ساتہہ سو گئی آہ

حائل ایک پردۂ حجاب نہ تھا ‏ ‏ ہوش جاتی رہی تہی خواب نہ تہا

ایک حالہ وہان چلے آئے ‏ ‏ اپنی سر پر بلا لئے آئے

دونو کو جب مدعا دیکھا ‏ ‏ چشم بد دور اونسی کیا دیکھا

انکو سب مین کر دیا بدنام ‏ ‏ اوس نے یہ کار نے کیا کیا کام

خوش بیانون کو بات آئی بات ‏ ‏ بدزبانون کی موہنہ پر تہی یہ بات

بذلہ سنجون کو ایک بہانہ ہوا ‏ ‏ بڑہتی بڑہتی سخن فسانہ ہوا

بات عصمت مین سخن آئے ‏ ‏ حرف گیرو نکی بات بن آئی

بیخبر بہی چونک اوٹہی یکبار ‏ ‏ فتنہ خفتہ ہوگیا بیدار

ہم بہی سوتے اوٹہے جو بعد زوال ‏ ‏ ہوگئی خواب آرزوی وصال

دیکھتی کیا ہین ایک قیامت ہی ‏ ‏ شور محشر دم ملامت سے

گہر میان ہی سب کو اضطراب نشور ‏ ‏ دہن بادہ گو ہی روزن صدر

نفس ہم کے صرف طنز سے ‏ ‏ عیب جوئی و جوش غماز سے

انکہہ سب کی سب چرانی لگے ‏ ‏ پہر وقت نگاہ آنے لگے

لب پہ ہر ایک کے حرف ناگفتہ ‏ ‏ گل نوا غنچہ ہا سے شگفتہ

کہا جگر سوز حرف بی ادبی ‏ ‏ برق گل خندہ ہای زیر لبی

یاس و محرومی امان و شفیع ؛ تیر باران طعن و تشنیع ؛
کوئی کہتا تہا آپ کی کیا بات ؛ اتنی سی عمر اور یہہ حرکات
کوئی کہتا تہا کیا کہی کوئی ؛ کس سی یہہ ماجرا کہی کوئی
دیکہنا عشق کی فسونسازی ؛ کہیل بچونکا ہوئی جانبازی
اور ہم دونوں ہی حیرانی ؛ کہ کہلا کیونکہ راز پنہانی
دو گہڑی کی ہی بات کچہہ ہی تہا ؛ کوئی واقف نہ تہا کہ بات ہی کیا
اتنی مین ہوگئی خبر کیونکر ؛ ہوئی بدنام اسقدر کیونکر
کیون ہوا بگڑی اپنی عالم مین ؛ گل کہلا یا یہہ کسنی ایک دم مین
فکر و تدبیر و چارہ تہی باہم ؛ مشورہ کر رہی تہی کیا کیا ہم
اتنی مین ایک نی کہا آکر ؛ گہر مین ہو آئی ذرا جا کر
آپکی سبکو یادگاری ہے ؛ ہوگئی دید بیقراری ہی
کہدیا جو ہرج کار نہو ؛ دیکہنا ہمکو ناگوار نہو
تو ذرا ایک دم کو آجاؤ ؛ اپنی صورت ہمین دکہا جاؤ
وہ صدا تہی سموم جان آزار ؛ میری اوسان اڑ گئی یکبار
وہان سی ناچار آئی ہم گہر مین ؛ پاؤن رکہتی وہان اژدر مین
ڈر سی ہر گام لغزش پا تہی ؛ ایسی مستی خمار مین کیا تہی
آستانہ پہ جون قدم رکہا ؛ سر پہ تہا بار سنگ غم رکہا
دیکہتا کیا ہون سارا گہر ہی غمین ؛ جو نظر آئی ہی سو چین بہ جبین
دیدہ یار چشم مردم سے ؛ مژہ ہر ایک نیش کژدم سے
اقربا کی نگاہ قہر آلود ؛ دست دشمن مین تیغ زہر آلود
نغمہ دیپک کا تہی صدائی قلم ؛ ہوگئی آگ آتی ہی صدای قدم

دیکھتی ہی دل اور بہر آیا — چشم نم مین لہو اوتر آیا
مونہہ مین آیا سو ناصحون نی کہا — پاس کیا ہو کہ ننگ ہی بڑہا
نہ کی اوس جوش جانگدازی مین — گو نہی کچہہ زبان درازی مین
گہر سی اوٹہی صدا ملامت کی — ایک ایک نی صدا قیامت کی
بد زبانو نی آکی مونہہ پہ کہا — جا کہ تو اپنی کام کا نہ رہا
دور بس یہان نہین ہی تیرا کام — گہر سی خانہ خراب کو کیا کام
ہمکو بدنام کر دیا تو نے — ای زبون کار کیا کیا تو نے
کہین کس مونہہ سی جاینگی اب ہم — ہای کیا مونہہ دکہاینگی ہیہم
تجہسی لی نام و ننگ کو کیا عیب — دل لگا کر ہمین لگایا عیب
کیون نہ آنکہین لڑاتی آئی حیا — تیری آنکہون سی سب لحاظ گیا
ہم سمجہتی تہی اب تلک معصوم — یہہ سب کاریان نہین معلوم
جان لی تہی کہ ہی ابہی بیہوش — کیا خبر تہی کہ یہان مین ایسی جوش
لاغری کی جو ان مین حکایت تہی — جورا وستاد کی شکایت تہی
ہو ہی واقف نہ حرف مطلب سے — بیٹہنا وہان تہا اوٹہہ کی مکتب سے
سر مفہوم کا دماغ کہان — جب مزا دی زبان کو میم وہان
نام کو خاک مین ملایا حیف — تو نی جون کاف سر اوٹہایا حیف
تو سہی ہم بہی ناک مین دم لائین — بہیجین مکتب مین پہر نہ ور پڑہائین
کب تلک درگذر بہلا ہو وہی — کیا کیا یہہ تیرا اثر ہووے
ہم سمجہتی تہی گہر کی آبادی — تو نے لی کی ہای خانہ بربادی
نہ ڈرا یہہ کہ کہل نجای کہین — کو ہی آخر یہی تہی کہ نہین
آرزو تہی کہ نکلین گی ارمان — کد خدائی کی کرتی تہی سامان

نسبتون کو، کلام تہی کیا کیا — تہا بجا سی پیام تہی کیا کیا
اس توقع سی اب ہوئی مایوس — آگیا حرف بات مین افسوس
سنکے ایسی صفات نامعقول — نکر بگا کوئی جہان مین قبول
نہ ہوا تجکو پاس اپنا کچھ — وو رسجہا تو آپ کو کیا کچھ
دل شکن حرف نادرست درست — طنز عبرت فزا درست درست
راہی سالم بلا بلا انگیز — سخن لطف سی جفا آمیز
طعنہ حرف نصیحت آلودہ — طرز تفہیم وحشت آلودہ
کہ سنا اب یہی چہوڑ دی یہ خیال — خواب ہو جائی تا پریشان حال
عزت و شان خاندان کو دیکہ — جاہ ہم اوج آسمان کو دیکہ
چون مین بس ذلیل و خوار نہو — دل احباب کا غبار نہو
جون فلک کجروی سی باز آ تو — پہر نہ ہمراہ ماہ سیما تو
کیون روش تیری بی محابا ہی — سیہ چلین سب خلاف آیا ہی
کسنی یون سعی عشقبازی کی — کسنی اسطرح ہرزہ تازی کی
کون تہا محو آئینہ رو کا — تشنہ لب آب تیغ ابرو کا
کسکی آنکہین تہین فرش رہ نگام — کون تہا پائمال طرز خرام
کسکو تہا اشتیاق چشم سیہ — کون تہا تختہ مشق کلک طرہ
کسکو تہا شوق مصرع گیسو — منتخب کسکی تہی بیاض گلو
غش ہوا کون عنبرین ہو پر — دم دیا کسنی تیغ ابرو پر
کسکو تہا ان خرابیون سی کام — کون تیری سوا ہوا بدنام
باعث عبرت جہان تو ہوا — ہائی کہیا ننگ خاندان تو ہوا
تیری جنبش سی دل کہیا کہیا — اب خوشی موت کی ہی اپنی شاد

سنکے بینی کہا عتاب کی ساتہہ　　گریہ آیا مجہی جواب کی ساتہہ
بات کہتی ہین رو دیا مینے　　جو جواب آیا سو دیا مینے
عرض کی وجہہ افترا کیا ہی　　رو رہی ہو ماجرا کیا ہے
خیر ہی کیون خیال مفسدہ ہی　　کس شرارنگیز کا قصیدہ ہی
کسطرح چہوٹی یاد آئی بات　　کیون پکڑ لی ہو یہہ بنائی بات
مجہا نادان عشق کیا جانی　　شوق زلف سیہہ بلا جانی
آپکو مین ہلاک کرتا ہون　　لیجی مرتی ہو کسپہ مرتا ہون
کیگینہ انتقام سے لیتی ہو　　دل دہی کی طعنے دیتی ہو
جہوٹی ایک وہ جب قسم کہائی　　سمجہی سچ ہی یہہ سخن شیدا ای
صاف طوفان اوسکو جان گئی　　دشمن جان اوسکو جان گئی
کے وہان جانیکی نگہبندی　　مجہا دل بند اور نظربندی
دام ناز نگارین مین اسیر　　حلقہ چشم حلقہ زنجیر
ہاے عکس نور چشم پڑا کیا　　لگی آنکہو نمین رکہنی سب تدبیر
اب کہان وہ وصال تنہائی　　غم عزلت ملال تنہائی
سے آرام و ناصبوری ہائی　　خوگر وصل و رنج دوری ہائی
تپش دل کی حد نہین سکیسے　　مجہسے نازک پہ شدتین کیسے
صد سو ہی آرزوی وصال　　سے پرواز و شوق بی پر و بال
حسرت آبادہ طلب گاری　　غوث افتادہ رہ خواری
محشر آباد یاس و حرمان دل　　خانہ زاد جنون بیابان دل
خار غم تیر سینہ کاوی مین　　غرقہ سرگرم خون ترادوی مین
نالہ قیس جوش واویلا　　روز غم ہم تجلی لیلا

جا بی اختر گنون ستیزہ شعار
چین ہم بلا نہو نے دے
شوق نظارہ سی مگر بیتاب
جان مصیبت کش خمار الم
گرم بازار گریہ ہے جوش
دل تنگ و ہجوم درد و محن
نفس گرم و شعلہ افشانی
جھڑی پہولون کی بدلی موہنہ سی شرار
شعلہ آہ سے فلک بیتاب
بیخودی مین نہ بات کا سر پاون
چاک دل گشت زعفران دیدہ
مرتی مرتی ندیکھا میرا موہنہ
جون ہوا چاک وہین سلوایا
منفعل خیر آباد لب پہر آئے
زخم پنہان سی دل ہوا گلزار
دہیان سی جلد ہوش جانی لگا
مہر و جہہ دو نو دشمن کین توز
دم شماری مین گزری ساری رات
خواب کیا گر کرون تصور ہے
غم نگہبان دیدہ بیدار
و ہم دربان دل کری ہر شب

شب ہجران جواب روز شمار
چشم جہپکی پہڑک نہ سونی دے
نجم سیارہ دیدہ بیخواب
خواب و خور صورت شراب حرام
دیدہ پرنم دکان شیشہ فروش
زخم تو ہمنشین داغ کہن
سوز تقریر دو زخ تا تے
رشک گل ریزہ آہ آتش باز
حوت ہم داغ ماہی بی آب
اوڑ گئی ہوش رہگئی سر بپا ون
رخ گلون گل خزان دیدہ
رنگ رفتہ نے ایسا پہیرا موہنہ
کب گریبان جنون کی ہاتہہ آیا
پر نہ یہہ سمجہا مصیبت جانکی
گل کہلا تہا سو اوسکی دیکہی بہار
یاد سی ہیتتر عشق آنے لگا
داغ دین کہائی نہی شب و روز
نفس وا پسین مین سیا وقت
چشم وا بستہ ہو سکی نہ کبہی
انکہین دکہلائی حسرت دیدار
شکل بستر سی مشتہر ہی ہر شب

شعلۂ رد کا خیال جان جلائی
شمع بالین کو دیکہہ رونا آئی

دہیان مہتاب پر کبہی جو جائی
لوٹتی لوٹتی سحر ہو جاوی

چہر دستی کری جنون بیباک
صبح کی ساتہہ ہو گریبان خاک

سامنی جون وہ مہر وش آئی
مجکو جون تاب مہر غش آئی

گہر پہرون صحن خانہ مین ناچار
صورت سایہ در و دیوار

شوق دیدن کو بسکہ جوش آئی
بیقراری سی مجکو ہوش آئی

دیکہہ کر اوسکی جلوہ فرمائی
مضطرب دیدۂ تماشائی

خواہشین دلکو ہو وین شدت سی
بیٹہا دیکہون نگاہ حسرت سی

آرزو لذتین اوٹہانی کی
پہلوئی شوق مین بٹہانی کی

گلی لگنی کو بسکہ جی ترسی
مستعد دل کہ گر پڑی پر سی

جان کو ٹہیرنی کی تاب کہان
چین لینی دی اضطراب کہان

مضطرب سامنی پہرون ناچار
وردلب اپنی حسب حال اشعار

برق بیتاب شرمساری ہی
بیقراری سی بیقراری ہی

وصل کی آرزو نی قتل کیا
غم فرقت نی انتقام کیا

دست برد الم سی ہون پامال
تیری سر کی قسم نہین ہی حال

تیری بن جیسی کسکو بہاتی ہی
نام مرنی سی لذت آتی ہی

جی ملی چین کیونکہ دم بہر آئی
جان جاتی ہی صبر کیونکر آئی

کیسی قسمت ہماری پہوٹ گئی
تیری ملنی کی آس ٹوٹ گئی

سنجر سہی کر چین آیا تہا
طالع خفتہ نی سلایا تہا

سجدۂ شکر نی نہ کی تاثیر
کیسی اپنی اولٹ گئی تقدیر

مہر اختر سی ہون مین برگشتہ
نہ پہری ہامی بخت برگشتہ

ہو گئی رجعت آہ گردوں کو — حلس تھا جیسی سخت واژونکو
ماہ کی خاک پر لٹایا ہے — گردش مہر نے جلایا ہے
کیا فروغ آتش فراق میں ہیں — مشتری زہرہ احتراق میں ہیں
جان پامال اس سے جوں خاک — سیر مریخ نے کیا ہے ہلاک
ہے عطارد کو اندنو ہیں بال — خط تقدیر مٹ سکی یہ مجال
ہند وہی چرخ نے تباہ کیا — روز روشن مرا سیاہ کیا
دور لیل و نہار نے مارا — ستم روزگار نے مارا
بگڑے ایام کسقدر افسوس — بن گئی کیسی جان پر افسوس
درد دل ہر طرح سناتی ہم — بیچو اسی سد احتیاطی ہم
کچھ نہ کچھ کر گئی اثر طعنے — کہ ہوا مہربان فلک سے یعنے
کئی دن بعد ایک شب تنہا — اتفاقاً ملے وہ مہ سیما
بس بجھی پکھتی سی رونے لگی — سلک گوہر نثار ہونے لگے
گریہ رہ رہ کی بار بار آیا — جھوم جھوم ابر نوبہار آیا
لب پہ ہر دم وہ نالۂ غم کش — رعد جسکا نہ ہو سکے دمکش
نفس گرم کا قلق و مساز — غیرت برق شعلۂ آواز
چاہی وہ جیب ہوں تر نہ سکی — جیمیں دو لکی کہوں کہہ نہ سکی
جوش میں درد دل کہا کب جاتی — یونہی سر باد حرف مطلب جاتی
آخر اوس دلولہ سی صبر کیا — جی پہ سے اختیار جبر کیا
دلکو لب کیطرف رجوع کیا — قصۂ درد غم شروع کیا
کہ تیری واسطے میں خوار ہوئی — بی حجابی سی شرمسار ہوئی
کیسی رسوائیاں ہوتیں ہی ہی — محشر آرائیاں ہوئیں ہی ہے

مضطرب ساز جان ندامت ہے ‏ — صبر اب ہی نہین یہہ شامت ہے

تیری الفت تہی دشمنی اپنے — کیا کہون تجہسی مین بنی اپنے

تیری پیچہی غضب ہوا کیا کچہہ — پیش آئین بلائین کیا کیا کچہہ

کاوش اقربا کی دل شکنی — طعنہ دشمنان کی نیش زنی

خلش خار خار رنج و ملال — اضطراب فراق و شوق وصال

یہہ خزان اور بلا جنونکا جوش — دمبدم اشک لالہ گونکا جوش

جس جگہہ کرتی تہی ہم آرام — وحشت آتی ہی دیکہہ کر وہ مقام

سگ گزیدہ کی طرح ہون مضطر — کاٹ کہانیکو دوڑتا ہی گہر

سبجے سے نے مضطرب کیا مجہکو — تیری ملنی نے کہو دیا مجہکو

یاد آتی ہین وصل کے آرام — ہون مین بیتاب گردش ایام

اگلی باتین تمام بہول گئی — سچ مین سب کلام بہول گئے

مین کہان اور کہان فسانہ عشق — ہوگیا خواب سازمانہ عیش

مین کہان اور وہ فکر آرایش — سادگی ہی ہی رنگ آسایش

مین کہان اور کہان وہ ناز و غرور — بات کرنیکا ہی نہین مقدور

مین کہان اور کہان خود آرای — بیخودی ہو گئی تماشائی

نہ رہا رنگ شوق آئینہ کیا — روی حیران کا معائنہ کیا

ہی نظر مین مری سیہ عالم — سرمہ آلودہ کیا ہو دیدۂ نم

چشم خودبینی آنکہہ دکہلا لے — بن تیری دیکہی کیا نظر آئی

چشم میگون ہی خون ناب فشان — رگ حلق بریدہ ہی مژگان

ہر شب غم یہہ جوش ماتم ہی — گو شب عشرہ محرم ہے

نیند آتی نہین کسی ڈہب سی — آنکہین ملتی ہین ایک کوکب سے

شام سی چشم باز صبح تلک
سبزہ خفتہ سنبل شاداب
لذتین شور شو نہین آتی ہین
سونہہ مین پڑتی نہین ہی کہیل ڈرگر
بہوک ہی گر لگی تو غم کہاؤن
زندگی ناگوار ہی تجہہ بن
تلخ کامی ہی شہد ناب کی گہونٹ
کوفت پر کچہہ یہ تاب لاتی ہے
ایسی صدمی اوٹہاتی ہین مشکل
جہڑتی ہین جذبۂ قلق سی شرار
تپ غم شعلہ زن ہی سینی مین
نالہ کی ساتہہ دل مین اوٹہی درد
خونفشان دیدۂ پر آب رہے
اگر امید پر نہین آتے
ابتدا مین تہی کیسی کیسی سرور
آخر کار دیکہتی کیا ہو
آپ سی چاہی کو لے تدبیر
دہیان اونہین کے خیال مین آیا
نیند آخر تو ساری رات نہین
جبکہ ایک ایک گہر مین سو جاہی
آؤ تم یہان پہ ہوشیار ہی سہی

ہجر مین کیا لگی پلک سی پلک
خار بستر ہی خواب بستر خواب
حسرتین جان کہائی جاتی ہین
زندگانی تہی غصہ کہانی پر
تشنگی ہو تو اشک پی جاؤن
پانی اوتری گلی سی کیا ممکن
زہر کی گہونٹ مین شراب کی گہونٹ
کوہی سندان کہ میری چہاتی ہی
مجہکو کہنا بجا ہی سنگین دل
ہی جگر سنگ و تنگ آتش بار
بوئی خون آتی ہی پسینی مین
آہ کی طرح دست و پا ہون سرد
حال گہر کی طرح خراب رہی
جان رہتی نظر نہین آتی
پیچ ہی پر کہین کیونکر اسی دور
دو ہی کچہہ ہو تو کیا تماشا ہو
آگی جو ہو وہی خواہش تقدیر
سوچتی سوچتے یہہ فرمایا
شہر شوق سے نجات نہین
نیچو دانی طرح سی ہو جاہی
پہنچنگے سی نہ خام کاری سی

رہین بیدست و پا ئیان ہر گام | ہین گران لکو پہر سبک ہو خرام
خاک بہی جون نشان پا نہ اوٹہی | پاؤن اوٹہی ولی صدا نہ اوٹہی
پانک پا چشم بستہ کی تو نظر | خاک زیر قدم سرمہ اثر
حال سی بی خبر رہین غماز | نکلی حسرت نہ پاؤن کی آواز
آپکی سیہ بات گر ہوئی مشہور | پہر بلون تسی اسکا کیا مذکور
آگی یہان بہی نہ پاؤن پہیلانا | اب نہ ہوویگا شب کا رہ جانا
یہی بس ایک دو گہڑی ٹہیری | نکر دل پہر لی بلکہ جی ٹہیری
یون ہی چند ہی گر رہی اوقات | راہ پر آئی چرخ بد حرکات
دور ایام کچہہ ستم نکرے | شب عشرت کو روز غم نکرے
دولت کی زوال جانتی ہم | شب و روز وصال جانتی ہم
کیا کہون مین کہ سنتی ہی یہ نوید | ہو گئی کیسی اپنی گہر مین عید
سر کو پاؤن پہ دہر دیا سینی | سجدۂ شکر یون کیا سینی
صدقی کیا کیا نہ مین ہوا اوسکی | گلی کس کس طرح لگا اوسکی
ہو گیا پہر فسانۂ شکوۂ غم | قسمت بخت خفتہ خواب عدم
کم کم امید باری بر آئے | رات اسمین زیادہ تر آئے
اوسنی رخصت کیا بمجبوری | پہر وہی ہم وہی غم دوری
آئی گہر مین تپ الم کی ساتہہ | شعلی دلسی اوٹہی قدم کی ساتہہ
گہر مین آتی ہی مان کا دہیان آیا | چل دیا صبر جو مکان آیا
تا سحر جان پر عذاب رہا | ماہی کی طرح اضطراب رہا
صبحدم پہر وہی نظر بازی | چشم ناز ادا وکا اندازی
و ... ایما حکایت مطلب | نظر دون مین وثوق عدہ شب

انتظار سواد روز گذار
سرمۂ چشم آرزو شب تار

نگہہ دیدہ فروغ سواد
طرف مہر چہر وش سے زیاد

دودہ شام نقش صفحہ میل
شوق تفسیر سورہ واللیل

دن ملاقات کی خوشی مین گہٹا
دل بڑہا جسقدر کہ روز گہٹا

تہی یہی حالت اوسکی رات تلک
دمبدم چشم شوق سوئی فلک

نحو تثلیث چشم کوکب مین
آرزو وصل کی دل شب مین

سیم شب جب ہوئی عنان کش دل
جانب منزل مہ کامل

تہا ستم فکر خواب ناز کا وہم
نگہ چشم نیم باز کا وہم

ہوئی آنکہونسی ڈرتی ڈرتی وان
لغزش پا تہی جنبش مژگان

تیرہ بختی نی کیا ڈرایا تہا
سایہ اپنا پریکا سایہ تہا

فکر رفت و نشست و گشت بہشم
یاری پہنچی ملی پہر آئی ہم

اور کسی کو ذرا خبر نہ ہوئے
انجم نحس کی نظر نہ ہوئے

لطف چرخ بلند پیشانے
دیدۂ مہ کی نگہبانے

نہوئی چشم عیب بہان باز
نہ ذرا سر اوٹہا سکی غماز

خواب سر خوش کی سر پائی کہا
بخت بیدار کی سلائی رکہا

رہی پوشیدہ گرم جوشی شب
کہل گئی ہم پہ پردہ پوشی شب

دوسری رات بہی وصال ہوا
روز فرقت کا انتقال ہوا

نہ ہوا یار سی پہر کوئی آگاہ
بیچ اسونکی ہوشیاری واہ

جب ہوئی خاطر پریشان جمع
پہر تو ہر شب بسان شعلۂ شمع

کلین عجب گرم جوشیان دل کی
لگی اوس برق جلوہ سی ملنی

قصہ کوتاہ ایک زمانہ دراز
نہوا کہر مین کوئی محرم راز

ایک شب جوشش انبساط و سرور | ساغر مہ لیا لب سے نور
ظلمت شب بیاض روز سپید | قمر و کاسہ لیلے خورشید
ہر ہر اختر حباب ماہ و شان | خرمن برق خط کاہکشان
شرم اوس شب سی شمع طور کرے | لیلۃ القدر اخذ نور کرے
جلوہ ماہتاب نور فشان | پردہ سایہ ہم قماش کتان
ذرہ ذرہ غبار نورانی | صبح محشر کی سی درخشانی
چون دل صاف کاشف اسرار | ہم فروغ ضمیر شب بیدار
روشنی سی نظر کو پای نظر | نکتہ چشم سور آئی نظیر
عالم آئینہ تجلی ذات | جنبش عرش گردش اوقات
زیر خاک آسمان دکھای دے | بی نشان کا نشان دکھای دے
مجکو یہہ رنگ دیکھکر وسواس | کثرت اشتیاق پر یہہ ہراس
کہ کوی محو ماہتاب نہو | چشم وا پای نیند خواب نہو
دیکھہ لیوی وہ آتی جاتی مباد | اوٹھہ گھڑی ہون پچھلے فتنی فساد
آج جانا وہان کا خوب نہین | بات بنکر بگڑ نجای کہین
پر دل بیقرار رہ نہ سکا | صدمہ اشتیاق سہ نہ سکا
دیکھتی ہی مجھے وہ گھبرائے | پاس گم کردہ ہوش صبر آئے
لگی کہنی غضب کیا تو نے | مجکو رسوا پہر اب کیا تو نے
چھوڑ دی ہاتھہ کیا پکڑتا ہے | جا ابھی کوی آ پکڑتا ہے
دور تجکو نہین ہی پاس حیا | شرم آتی نہین یہہ ننگ کیا
مینی منت سی التماس کیا | کہ محبت نے بیحواس کیا
کیا کرون دل پہ اختیار نہین | جان کو تیری بن قرار نہین

تھم گئی بارے اضطراب کو دیکھ　　ٹھیری ایک تخلیے پیچ و تاب کو دیکھ

دل مرے وصل سے خراب ہوا　　پر یہہ ناکام کامیاب ہوا

اوٹھ گئی لیک جلد وہ خودکام　　مین ہی بیکار رہ گیا دل تھام

گھر مین آیا ولے مین خود رفتہ　　شعلۂ بیتابی دل تفتہ

تپش دل سے درد پہلو مین　　جان بیطاقتی کی قابو مین

تھما جی تو اوٹھ کی پھرنے لگا　　ہر طرف سایہ وار گرنے لگا

جب کسطرح سے نہ صبر آیا　　تشنگی نے یہہ نقش بٹھلایا

کر جو وہان پھر چلو تو ڈر کسکا　　ہوش رکھتی ہین اپنا بیخبر کسکا

لیچلا کھینچ اضطراب سے جی　　کہ نہ تھی کشمکش کی تاب مجھی

لیک ہر گام دلکو وہم لگاے　　اپنی کھٹکو سے آپ سہما جاے

صحن مین پہنچا کہ اوپلی بک ن پیر　　ہین یہہ دو نوجوان کیسی شریر

ہم تو بیچو ایدہون سی مرتی ہین　　آپ ہر رات چین کرتی ہین

تو سہی صبح دم ہم اوٹھا دین　　فتنۂ خفتہ کو جگاون مین

اوٹھتے ہی یہہ صدا اگھری ہو ہی کان　　اوڑ گیا وہانسے بس مین حیران اوسان

گھر مین آیا یہ خوف سے جی جاے　　فتنہ اٹھنے جان بیٹھی جاے

کیا خیال و گمان کی ہیر نجات　　تھی بہت سا تاک اور تھوڑی رات

صبح کا دم بھی ڈر سے کیا نکلا　　مہر لگا تو کانپتا نکلا

اوڑ گیا رنگ روے رنگ شفق　　ہوگیا جون سحر مرا منہ فق

مضطرب قیامت آتی ہے　　تیرہ روزونکی شامت آتی ہے

راز شب آشکارا ہوتا ہے　　شور محشر دوبارا ہوتا ہے

سارے دن دمبدم ہی سواس　　رشک روز شور ہوش و حواس

لیک راز نہان نہان ہی رہا — بارے وسکی کہی سی کچھ نکہا
بسکہ یہہ ہی خیال تہا کہ مباد — متردد ہوا وسکی خاطر شاد
زنگ اندیشہ آئینہ پر ہو — مجھسے وہ صاف دل مکدر ہو
تہا مین اس گھات مین کہ اگر ایک آن — ملی تنہا وہ راحت دل وجان
عذر تحریک اضطراب کرون — شکوۂ جوش پیچ وتاب کرون
سو سر شام او دہر ہو جو گذار — ملی تنہا وہ شمع شعلہ عذار
چشم نم سی پڑی نظر مجکو — ہو گئے آگ دیکہکر مجکو
لگی کہنی کہ چل ہوا کیا بس — جی بہر آئی ہی جلا جا بس
پاس اپنی بٹہائی سی تیری — کہڑی ہوتی ہین رونگٹی میری
چاہیے دل کی بدلی لاگ لگے — جل گئی جان تجکو آگ لگے
واہ کیا خوب آشنائی کے — سخت بیگانگے برائی کے
سو رہا تجکو شیخ وشاب کیا — ساتہ اپنی مجھی خراب کیا
تجھسی اب دل لگائی وہ ناکام — جسکو ہونا ہو خلق مین بدنام
کیون نہ دلمین میری کدورت آئی — کیا کیا یہہ تو خاک مین ملجائی
ڈہونڈہ لی اور کوئی مہرو اب — ہاتہہ اوٹہا میری طلبی سی تو اب
کیون زیادہ ہی مجلس آرائی — ابہی کچھ کم ہوئی ہی رسوائی
ہنسی کی جیتنی سعادت نہ سہی — شوق دل کی مبادرت نہ سہی
رحم آیا نہ خستہ خاطر پر — صد رہی اپنی لاوبالے پر
خواہش گردش زمانہ ہوئی — مہربان وہ قمر لقا نہ ہوئی
بات بگڑی زیادہ افغان سی — منہ بنا کر وہ اوٹہہ گئی ہانسی
مین سبب ناچار ہو چلا آیا — تجربہ برعکس مدعا آیا

نجم طالع کو پہر زوال ہوا
اپنا گہر خانۂ وبال ہوا

فلک و جوش منفعل کیسا کیا
مجہسی بیتابیان تحمل کیسا کیا

اوس عداوت پہ ربط زار سی آ
بارہی اس کمین پہ بیقراری سی

گہہ غم ہجر و گاہ یاس وصال
جون زمان ہر بدم تغیر احوال

کبہی جون سایہ خاک پر گرنا
کبہی بیتاب دوڑ لی پہرنا

کبہی جوش سرشک طوفان بار
کبہی آہون کا باندہنا تار

تار دم جلہ عرش پر باندہے
کیا ہوا آہ کی اثر باندہے

دم افسون نالہ بے تاثیر
جادوا وہی بطلسم جون تقدیر

اشک بزبار دیدۂ نم مین
خاک اثر آتش تپ غم مین

زور گردون سی مدعا پامال
دست حسرت کف عاشق وصال

التجا دادخواہ دور قضا
عاجزی شاکی جفائی رضا

روز افزون تباہی حوال
الغرض یون ہی کٹ گئی وسال

اپنی کو بہی یہ ایکدن تنہا
پہر رہی تہی وہ آفتاب لقا

اوسکی ہم مین بہی ناگہان پہنچا
داد کو میری آسمان پہنچا

دوڑ کر لگ گیا گلی سی لبس
زور کرنی مین جسطرح لی لبس

وہ بہت آپکو چہٹا پاکے
تہی میری جان تلملا پاکے

صید آخر ہوئی وہ نازک دوش
حلقۂ دام تہانہ تہی آغوش

کر گئی یاری دل مین تاثیر آہ
تہی مجرب فسون تسخیر آہ

کیا الہوان رشک چشم کا جوش
ہو گئی آتش غضب خاموش

ہو گئی دل سی دور کین و عناد
مل گئی یاری جو تہی اپنی مراد

پہر ہی وصل سی ہوئی بیہوش
بن گیا گہر دکان بادہ فروش

اوسکی وابستگی کی ہاے مزی | خوب دل کہولکر اوٹہای مزی
تلخکامی کو تلخکام کیا | درد ہجران سی انتقام لیا
کاہش یاس کا جگہہ خون تہا | دونو کا شوق روز افزون تہا
دونو جانب سی دلدہی ہردم | محو دن رات اس خیال مین ہم
سختی اوس طبع نازنین سے نہو | مونہہ تکی وہ چین جبین سے نہو
ہر طرح جان و دلکو صبر و شکیب | پیہم گردون رہا نہ ترش رقیب
اب پریشان مین خاطر جمع | رانذن تاب مہر و شعلۂ شمع
یونہی یکچند ارتباط رہا | دورۂ عشرت و نشاط رہا
ہای نیرنگ چرخ بوقلمون | پہر نئی رنگ سی کیا دیگرگون
یعنی ایک پیر زال شعبدہ باز | چرخ کی طرح تفرقہ انداز
بی سبب میری دشمن جانی | ہوئی سرگرم خانہ ویرانی
اوس سراپا وفا کی یار بنی | کیا حریفان دوستدار بنی
خیر خواہی جتائی رنگا رنگ | لائی اوس سادہ رو سی کیا ڈہنگ
جب یقین ہوگیا کہ یاری ہی یہہ | محرم راز و راز داری ہی یہہ
لگی ہونی ہر ایک طرحکی کلام | ہوئی آخر ذریعۂ پیغام
جب بلائی وہ آگئی لیجاے | مین جہان ہون بلاکی لیجائی
ایکدن جو بلانی آئی وہ | ون نہ تہا تہی سب جدائی وہ
ڈہونڈ کر سر پہکانی مین ظالم | پہنچی دیوان خانی مین ظالم
بند دروازہ لگا تہا ناگاہ | در کشائی سخن دل آگاہ
شوق کو منتق نالہ موزون | باندہا تہا مین لکتا مضمون
آگی بولی کہ کوئی ہی تو بول | آج کیا بند و بست ہی کہول

میں بیتاب ہو کہا کیا ہے — لگی کہنی تمہین جلایا ہے
کہا میں نے کہ رہ کی آؤن گا — ایک دو شعر کہہ کی آؤن گا
کہنی لگی ہوئی وہ دایہ لیکین — مونہہ بنا ہی تہی چلین بجبین
جا کی اوس سی کہا کہ ای نادان — بی خبر کسطرف سی تیرا دہیان
تو سہا دنکی لیئی حزین و ملول — وہ ہین عیش و نشاط مین مشغول
اب وہ کہل کہیلی کب ہین تجہہ بن بند — دیکہہ کر تجہ کو کر دیا در بند
رخنۂ در سی مین جب جہانکا — اور عالم نظر پڑا وہانکا
ایک سپر پوش تہی غیرت حور — پاس بیٹہی تہی اونکی آپ سی دور
پہیری آواز سن نہ آئی نکل — وہین سی بول آونگا تو چل
جو ہین یہ حرف تا بلب آیا — گئی وہ ہاتہہ سی غضب آیا
بات کہنی مین اوسکی کام کیا — قصۂ دوستی تمام کیا
مین جو آیا تو التفات نہین — وہ نظر وہ سخن وہ بات نہین
اشک جاری ہین دیدۂ نم سی — بات ظاہر ہی حال برہم سی
پوچہتا ہون ہزار باعث کین — جز خموشی وہان جواب نہین
چلین باہر وہ ہوئی صاحب سی — سرگرانی پڑہی مصاحب سی
پہر کوئی ملنی کی طرح نہ ہوئی — صلح آپکی کسیطرح نہ ہوئی
آج تک سی وہ بات ذہن نشین — وہم طوفان و بہانیکا سہی یقین
سی وہی خشم لی سبب تابک — وہ سی غصہ سی غضب تابک
رشک جب باعث کدورت ہو — پہر صفائی کی خاک صورت ہو
اوسکو پروا نہین ہی مرتا ہون — چند سی اور انتظار کرتا ہون
پہن ملی انتقام لون گا مین — سچ کسی اور سی ملونگا مین تو

لطف پیر فلک نی کیون نہ کئی | عمر کیا ہے کہ ایسی داغ دیئی
ایسی ایسی سب پیشین آئین | ایسی ایسی بلائین دکہلائین
دیکہین آگی دیکہانی کیا کیا ان | ہی ابہی سترہ برس کا سن
مومن تو ہی اپنی نام پہ جا | نام کو ان بتون کی آگ لگا
چہوڑ یہ الفت مجازے کو | کر سلام ایسی عشقبازی کو
کب تلک حسرت وصال بتان | کیا نہین جانتا تو حال انات
رنج و اندوہ کی نہایت کیون | حیلہ اندیش کی شکایت کیون
کسیکی کی ہی یا نہین تعلیم | آیت اِنَّ کَیْدَکُنَّ عَظِیْم

## مثنوی دوم

نام این چہار پایہ بہم | ہمچو تاریخ گشت قصہ غم
کہینچ دارو مرے کب تلک یون | بس جام مین بہر شراب گلگون
پہر لب سی میرے لگا دے | ساغر کئی متصل پلا دے
ساقی ہین یہ روز ہائی گلگشت | ہی عشرت باغ بر سر دشت
اب دور فلک سی دل ہوا شاد | ہی نام حمل کا مہر آباد
ہین جلوۂ نو بہار کے دن | بد مستی بادہ خوار کے دن
تزئین چمن کی ہین یہ آیات | گلگشت چمن کی ہین یہ آیات
کیا رنگ چمن بہار پر ہے | عالم گل و لالہ زار پر ہے
آیا ہی نظر جو سرو بستان | شمشاد کہڑا ہی سخت حیران
اور دیکہہ کی جلوہ ہائی شمشاد | پابند طرب ہی سرو آزاد
ہی وجد فزا نوائی بلبل | قربان ترانہ ہائی بلبل
دلکش ہی غضب صدائی قمری | کیا خوب ہی ہائی ہائی قمری

باغ ہی ہی ہوا نسیم گشت نے — ہی روح فزا نسیم گشت نے

کیا کیا ہی مچا رہا ہی دہوم ابر — آتا ہی امڈ جہوم جہوم ابر

چل ہو تی چمن بہار دیکہین — سیر گل لالہ زار دیکہین

بیٹہین لب آبجو پہ اکدم — پہنچائین سبو سبو پہ یکدم

شاید اسیطرح چین آئے — جی ٹہرے کچہہ اضطراب جاتی

پاے دل بیقرار تسکین — سرور ذرا ہو جان غمگین

ہو چارہ پذیر درد الفت — اوڑ جائے جہان سے گرد کلفت

پامال نہ یون کرے غم عشق — جسنی دے عذاب ہر دم عشق

اس رنج و عذاب سے چہٹین ہم — اس حال خراب سے چہٹین ہم

خوناب کہان تلک پئے دل — تڑپے ہے شراب کی لیئے دل

گہراتی ہین جب سیاہ بادل — اور پڑتی ہین بس نگاہ بادل

اندہی ہی وہین سحاب گریہ — پہنچی ہے فلک تک آب گریہ

چلتی ہے جو باد نو بہاری — دم بہرتی ہے جی کا بیقراری

جب دیکہی ہے سبزہ لہلہاتا — کیا کیا ہی یہہ جی ہی تلملاتا

لالہ کا خیال آئے ہے گر — پڑ جاتی ہین تازہ داغ دل پر

گلبرگ کہین جو دیکہہ پایا — خوناب دل آنکہہ نے بہایا

یاد آگئی ایک عذار گلرنگ — دل غنچے سے بیشتر ہوا تنگ

رنگینی بزم کا بندہا دہیان — جون بوئے گل اڑ گئی بس اوسان

وہ گوچہ طلسم رشک گلزار — پڑ جاتی ہے پیش چشم یکبار

دیکہین تو یہہ فصل کیا دکہاتی — کیا کیا یہہ بہار گل کہلاتی

آگاہ مآل کار سے ہو — واقف مری حال زار سے ہو

ہی یہہ تو وقت دوستداریکا
ہی یہہ ہی زمان غمگساری کا

اگلی سی ہی یعنی پہر ملامت
پہر ہو لی چلی ہی وہ ہی حالت

اب عشق ہوا ہی مہربان پہر
بیتاب ہی جان ناتوان پہر

پہر دل کو تپش سی ہو رہی ہی
سینہ مین خلش سی ہو رہی ہی

پہر پہنچی ہی اب پیام الم کا
پہر آنی لگا سلام غم کا

پہر داغ کہن ہی تازہ و تر
پہر زخم جگر ہنسی ہی گل پر

پہر چشم ہی خون فشان و خونبار
پہر چہرہ بنا ہی زعفران زار

پہر دیدہ تر ہی رفیق دامان
پہر ہاتہہ ہی مایل گریبان

پہر آنی ہین وہی غش پی ہم
پہر ہی وہی بیخودی کا عالم

پہر ناوک درد دل شکن ہی
پہر سینہ کا زخم خندہ زن ہی

پہر داغ جنون بہی سر ہی گل
پہر نالہ ہی ہم نوای بلبل

پہر ہی وہی پیچ و تاب دل کو
پہر ہی وہی اضطراب دل کو

پہر ہی وہی اشک درد ہی سر
پہر ہی وہی سے وہی تپ سر

پہر ہمدم و ہمنفس ہوئی آہ
دمساز ہی نالہ سحرگاہ

گستاخ ہی آہ خونچکان پہر
مونہہ لگنی لگا ہی کچہہ فغان پہر

غم کرنی لگا ہی غمگساری
دیتی ہی قرار بیقراری

پہر ہی سر سر شت سر مین
پہر خار سی چہبتی ہین جگر مین

پہر کوچہ یار کی ہوس ہی
پہر گھر میری واسطی قفس ہی

پہر آنکہوں سی خون دل بہا ہی
پہر سینہ بہی گرم سار ہی ہی

پہر دل مین بہری لگی ہی آتش
نالی سی برس رہی ہی آتش

پہر جہڑتی شرار مین سخن سی
پہر اوٹہتی ہین شعلہ سی دہن سی

ڈرتا ہون کہ دل کہین نہ لگ جائے | پھر اور نہ سر پہ کچھ بلا آئے
ایسی کسی کی پڑین نہ پالے | جو ہر دو جہان سے مار ڈالے
ایسا نہو ایسا بیوفا ہو | جو رحم کو عیب جانتا ہو
مین جانتا ہون اوسے وہ سچا ہے | مین اوس سے وہ اور سے نباہے
مین اوس پہ مرون مرے نہ پروہ | مین جان دون اوسپہ وہ اور پہ وہ
اوس سے مجھے عشق ہو نہایت | مجھ سے اوسے جاہ کی شکایت
ہجران کا مجھے ملال ہر دم | غیرون سے اوسے وصال ہر دم
یہان چشم مین سرمہ خاک در سے | وہان انکی ہو وہ عدو کو خاک در سے
یہان لین بہر امید دیدار | وہان دل پہ رقیب کی وہ رخسار
یہان چشم کو خواہش نظارہ | وہان غیر سے سب ہم اشارہ
اور اون سے وصال کی حکایات | اور ہم سے نہ پوچھے بھول کر بات
وہان بزم مین راگ ہو رہا ہو | یہان نالونکا تار بندہ گیا ہو
وہ غیر کی ساتھ شب گذارے | یہان نیند نہ آئے غم کی مارے
وہان وسعت خوابگاہ گلزار | یہان اپنی نصیب بستر خار
وہان زانو پہ غیر تکیہ سر | یہان تیغ دھرا ہو سر کی اوپر
وہان سو ہی رقیب شوق یاری | یہان جانکی ساتھہ دلفگاری
وہان لب بہو سے ہو نسی ہم آغوش | یہان سہد ہم نیشتر سر و دوش
بوسون کی عدو مزے وٹہائین | ہم جانسے تا بکام جائین
وہان ہونٹہین پان شمہ افسوس | یہان حسرت لب گزیدن افسوس
وہان وہ تو بہم طعام کہائین | ہم مفت کا غم مدام کہائین
وہ مے کی سبو پیا کرین وہان | ہم دل کا لہو پیا کرین یہان

اونکو ہو سرور ہمکو ہو غم — ہو عید اونہین ہمین محرم

وہ چین سی کاٹی اپنی اوقات — ہیہان دلکو ہو اضطراب دن رات

لگتا ہی ڈران ستمگرون سی — اولی حذر ان ستمگرون سی

معشوق ہین جتنی بیوفا ہین — یہہ ایک ہین کسکی آشنا ہین

ہیں اپنی سی یہہ عاشقونکی دشمن — ہین اپنی ہی دوستونکی دشمن

عاشق کو جو پیچ و تاب پاتین — آرام سی زلف کو بناتین

لی درد نہ دیکہین حال ونکا — تو یہی نہ پڑہی وبال اوسکا

عشاق تو کہنچین آہ پر دود — یہہ کرتی ہین چشم سرمہ آلود

دو چار خلق کی ماری نالی — عاشق کبھی لب سی گر نکالی

سر گرنہ او دہر کو کان کہین — یہہ گالی ہین اپنا دہیان کہین

ہنستی ہین جو ہو اشکبار کوئی — راحت کہی بیقرار کوئی

دشمن کو یہہ دوستدار سمجہین — بیگانہ وشنا ن کو یار سمجہین

جو انکو سنجا ہی اوسکو جانین — ایسون سی یہہ بیوفائیا ٹہانین

جو کوئی کرے علاج انکا — اوس سی رہی خوش مزاج انکا

غمخوار کی اپنی جان کہالین — جو جان دی اوسکو مار ڈالین

جو کہوئی دل اوس کہوین — جو انسی نہ بولی اوس سی لین

جو بات کری خفا اوس سی ہوش — جو یاد رکہی وہ ہو فراموش

جوان کو بہلائی یاد رکہین — ناشاد رکہی تو شاد رکہین

جو انکی وصال سی ہو مسرور — اوس سی کہین صبحدم کہ چل دور

جسکو نہو حسرت ملاقات — آنکہون سی ہی کہین اوسکو دن رات

جو کوئی کہ مائل وفا ہو — بیچارہ وہ بین صد جفا ہو

اور جسکو ہو غم جدائی — اوس سے نکریں یہہ بیوفائی

ہون کشتن خون گرفتہ سی شاد — معشوق نہیں ہیں یہہ ہیں جلاد

جو کوئی کہ ان کی پیچھی مرجائی — ان پر سی نثار جان کرجائی

وہ عشق میں انکی جان سی جائی — دوزخ کا عذاب سر پہ لائی

ہنگام پسین نہ آ پہونچیں پاس — کیا عذر بجا ہی جای وسواس

ہو نکھری سی وصل کی خوش و شاد — فریاد یہہ کیا ستم سی فریاد

حسرت سی نہ مارتی کو بانین یہہ — تابوت کی ساتھ لی چلیں یہہ

تا حسرت دل نہ کچہہ کہی وہ — محروم اوسی طرح رہی وہ

دو اشک نہ آنکہ سی بہائین — چہلم میں سوم میں یہہ نہ آئین

پیٹین نہ اوسی یہہ کہول کر بال — روئین نہ یہہ ہو نہ پہیر کی وہ مال

ہو وین نہ شریک محفل غم — دیکہین نہ بہار نخل ماتم

آپہی غم نکرین یہہ لوگ اوسکا — دو دن نہ رکہین یہہ سوگ اوسکا

نسبت وفا سی ہو یہان کہائین — آج آپ کو اور بہی بنائین

آلودہ حنا سی دست و پا ہون — اغیار نہ دل مین ناخفا ہون

خاطر عدو کی ہی منظور — ہر روز سی ہون زیادہ مسرور

اور اوسکا نہ ہو خیال ہرگز — محزون نہ کری ملال ہرگز

افسوس وہ نامراد ناشاد — ایکروز نہ آئی بہول کر یاد

سچ ہی کہ یہہ ایک بیوفا ہین — ہین جتنی حسین سب یہی ہین

مین حال کو انکی جانتا ہون — افعال ان کی جانتا ہون

اللہ بچائی سب کو ان سے — ہرگز نہ خدا ملائی ان سے

لی شوق سی نہ جان کہو درکار — ہر جسکو نہ دی یہہ رنج و آزار

ہر آن ہی مرگ ناگہانے — قربان اجل ہیں زندگانے

دوزخ کی عذاب سب قبول آہ — لیکن نہیں تاب سوز جانکاہ

یہ شعلہ وہ ہی جو سر اوٹھائی — اخزائی جحیم بھی جلائے

یہ داغ وہ آتش جہان سوز — ایک جسکا شرار آسمان سوز

یہ عشق ہی رنج جاودانے — ممکن ہی نہیں نجات پانے

گو آپ کہیں نہیں دیا دل — پر دیکھیں ہیں عاشقان گھائل

گر سنئے تو کچھ بیان کروں میں — ایک راز نہان عیان کروں میں

ہیں چند فغان عاشقانہ — آلودہ درد ہے فسانہ

ہی قصہ دستان صادق — ناز صنم و نیاز عاشق

کیا حال عجیب دلنشین ہی — افسانہ درد آفرین ہی

## آغاز داستان

اس شہر میں ایک نوجوان تہا — عشاق میں شہرہ جہان تہا

تہا نام تو مومن اور دین کفر — جان محو بتان و دلنشین کفر

رسوائی زمان و تیرہ ایام — آوارہ و ہرزہ گرد و بدنام

دل بستہ دام تار زنار — جاروب کش دکان خمار

سر خط سیاہ مست کافر — تہا ایک ہی بت پرست کافر

ربط اوسکو بتان نازنین سی — دنیا سی نہ کام کچھ نہ دین سی

آشفتہ کاکل پریشان — انداز پرست کفر کیشان

خونناب فشان کبہو نہ دیکہا — ہر سو نگران کبہو نہ دیکہا

وقف علم و درد گہ نہ پایا — گرم دم سرد گہ نہ پایا

مدہوش شراب نوجوانے — سرشار نشاط و شادمانے

آرام وطرب مین صرف اوقات　　مشغول سرود وعیش دن رات
ہر دم اوسی شاد شاد دیکھا　　سرمست می مراد دیکھا
وہ طبع کبھی غمین نہ دیکھی　　بھولی سی جبین پہ چین نہ دیکھی
جون غنچہ سدا کھلی ہی جانا　　ہر وقت ہر آن مسکرانا
جون شیشہ سیر قلقل سے　　صد خندہ و قہقہہ پیاپے
دیوانون سی شوق بی نہایت　　اشعار کا ذوق بی نہایت
تصحیح سخن پہ طبع مایل　　علم شعرا مین فرد کامل
بی بذلہ سی نہ بات کوئے　　ختم اوسپہ ہوئی لطیفہ گوئی
مل چلنی کی ہر کسو سی تہی خو　　تہا یار غرض جہان مین تہا جو
ہر پیر و جوان سی آشنائی　　سارے ہی جہان سی آشنائی
اور مجھسی تو اختلاط بیحد　　یارانہ و ارتباط بیحد
ہمدم وہ میرا مین اوسکا دمساز　　وہ میرا امین اوسکا محرم راز
دو یکدل و یک زبان گویا　　دو قالب و یک جان گویا
پیمان نباہ کے باہم تہے　　سو عہد وفا کی سند مہر
تہی یکجہتی حد سی افزون　　اسدر ہی جوش گرمی خون
دور آنکھ سی ایک ذرا ہونا　　بھولی سی کبھو جدا نہ ہونا
جون ناز و نیاز دونو باہم　　جون معنی و لفظ دونو توام
ناگاہ کسی سی دل لگایا　　ایک رشک پری سی دل لگایا
آنکھ آفت جان سی لڑائی　　ایک ترچھی نگہ کی برچھی کھائی
ایک بت کا ہوا وہ آستان بوس　　سو من سی بنا برہمن افسوس
کی دوستی ایسی بیوفا سے　　بیگانہ رہی جو آشنا سی

باراپنی سہی گون کی ایک عیار
جیا اوس دل فریب مکار

باتون سی تو ٹپکے کیا محبت
اور دل مین نہو ذرا محبت

دیکھی جو اودہر سی یون لگاوٹ
سمجھا نہ کہ سب یہہ ہی بناوٹ

الفت ہی کہان کہان سہی یاری
باتین یہہ فریب کی ہین ساری

ہین سب یہہ فریب دہی کی رنگ
ہین دام مین اپنی لینی کی ڈہنگ

ہی اتنی جو گرمی ملاقات
ہی اول عشق کی مدارات

آخر ہی وہی غم جدا تے
وہ ہی لگا ہتے سو فلتے

آغاز مین پا ہی جو یہہ آرام
سوچا نہ کہ کیا ہی اسکا انجام

سمجھا کہ سدا اپنہی گی یو نہہی
یہہ مہر و وفا ہنہی کی یو نہہی

اب رنج محال مرتے مرتے
ہی عیش وصال مرتی مرتے

ستی کی نہین کبھی یہہ دلسوز
اف نہ ظہر ارسے بدآسوز

یہان غیر نہ آسکے گا زنہار
ہر ایک ہی اسکو کیا سروکار

کٹ جائیگی یون ہی زندگانی
اب مجکو ہی عیش جاودانی

یہہ مشغلہ ہر زمان رہیگا
ایسا ہی بس آسمان رہیگا

چندا ایسی خیال خام مین وہ
آئی ہی بس آیا دام مین وہ

رہنی لگا ہجو اس اکثر
جانی لگا اوسکی پاس اکثر

دیکھی جو اودہر سی طور الفت
سمجھا ہی اسی میری محبت

جب ہوگیا مرتبہ یقین کا
بس پہر تو یہہ ہو رہا وہین کا

پایا جو ذرا وہان ٹہکانا
سب چاہی کا چہوڑا آنا جانا

سمجھی ہی رہی پہر تو وہ بات
یک مرتبہ ترک کے ملاقات

کی ہمنی بہت تلاش اوسکی
پر پائی نہ بود و باش اوسکی

دیکھا نہ کہیں نشان اوسکا — ہرگز نہ ملا مکان اوس کا

ہرچند تلاش کو بکو کے — ہر چشم کدہ مین جستجو کے

لیکن کہیں کچھ اثر نہ پایا — بھید اس کا کہیں نظر نہ آیا

اوس سے نہ ملی کبھی برس ہم — ملنے کو گئے ترس ترس ہم

ایک روز ہوائی روح افزا — دم جسکا بھرے دم مسیحا

جنبش دہ دست دایۂ تصویر — تن پرور و جانفزای تصویر

تکلیف کن سیاہ مستی — مفتی طریق مے پرستی

برباد دہ نشان توبہ — رخنہ گر خانمان توبہ

زاہد کی جو وہ ہوا بقسمت — کاہی کو رہی ہوا سی جنبت

اور اوس پہ وفور ابر باران — ہنگامۂ عید بادہ خواران

ابر و گل و سبزہ سب طرب خیز — افلاک و زمین سرور انگیز

بس دیکھ کی اوس گھڑی کا عالم — اپنی نہ تھی اختیار مین ہم

کھنچا ہی ہوا لی دامن دل — بھڑکی تب شوق گلخن دل

جی چاہا کہ سیر دشت کیجی — ہی ابر شراب ناب پیجی

دل مین ہوئی اپنی جا ئی صحرا — زنجیر بنی ہوائی صحرا

آخر ہوئی مضطرب شتابان — لی ہی گئی الفت بیابان

دیکھین تو کچھ اور ہی ہی عالم — صحرا ہی نہین بہشت سی کم

رخسار زمین پہ سبزہ ہر سو — ریحان خط عذار گل رو

ازبسکہ ہی سبزہ جلوہ آرا — ہی خاک طلسم چرخ خضرا

یون سبزہ گیاہ جانفزا ہی — گویا خط یار دلربا ہی

کیا یون جو ہی جوش سبزہ بیحد — ہر جا پہ ہی معدن زمرد

خود رو گل دشت کیسی کیسی — شاید کہ بہشت مین ہون ایسی
ہر رنگ کی گل جو ہین نمودار — صحرا کی زمین سی صحن گلزار
ہی سرخ تو رشک لالہ و گل — ہم رنگ سرشک خون بلبل
جام مے لالہ گون سی فائق — داغ آتش جلوہ شقائق
ہی کوئی اگر سیاہی مائل — سو دیدہ اہل حسن کامل
ہی زرد تو نور چشم گلزار — یا جلوہ حسن عاشق زار
اور ہی جو سپید تو وہ دلخواہ — جیسی شب ہجر کی سحرگاہ
ہم جلوہ دلبر سمین فام — جانسوز نجوم آب اندام
ان پہولون سی ہی مین جو رنگین — صحرا ہی نگار خانہ چین
شرما کی ہی بید سی نگون سر — فوارہ آب حوض کوثر
گر دشت نہین ہی غیرت باغ — ہی لالہ کی دل مین کسلیئی داغ
سنبل کو یہہ پیچ و تاب کیون ہی — احوال چمن خراب کیون ہی
ہنگامہ سیر کسقدر گرم — گلگشت مین شیخ شہر سرگرم
او سوقت کہ لطف آسمان تہا — ہم پر یہہ سپہر مہربان تہا
ہین محو تجلی تماشا — ہر سمت روانہ لی تماشا
تہی مایل عیش و شادمانی — دم دیتی تہی ہم پہ زندگانی
قسمت نی وہان ہی دم دیا ہائی — یہہ سخت زبون کی کیا کیا ہائی
ایک اور ہی تازہ گل کہلایا — یعنی وہ جوان یاد آیا
تہا آب جو زیر کاہ پنہان — غم عین سرور مین ہوا وہان
تہی سیر کہانسکی کیا تماشا — کچہہ اور ہی تو تہا تماشا
وہ سبزہ کہ باعث طرب تہا — وہ گل کہ نشاط کا سبب تہا

وو ہی میری حق مین ستم ہوا پہر
وو ہی سبب الم ہوا پہر

تہی برق جو موجب تبسم
اور موجہ ابر کا تلاطم

سی ہی پہر اوسی نی جی جلایا
سی ہی پہر اوسی نی خون رلایا

طغیان سرشک چشم گریان
غارت گر خانمان طوفان

نالیدن رعد آہ و زاری
آتش وہ برق بیقراری

تہی ہم جو گئی پی تماشا
سو آپ ہی بن گئی تماشا

القصہ تنگ آگیا دل
ہر گز نہ کسیطرح لگا دل

روئی ہوئی ہم چلی وہانسی
دو چار قدم چلی وہان سی

بی طرح قلق نصیب جان تہا
گہبرا گیا ہوش پہر کہان تہا

بیتاب ہوئی خبر سے چلے آہ
بی ہوش جنون مین اور ہی راہ

گمراہی ہر ایک کام پر تہی
گمراہی تہی کا ہیکو خضر تہی

دیکہو تو یہ بخت کی رسائی
گمراہی نی کی ہی رہنمائی

یعنی اوسی حالت قلق مین
وارد ہوئی دشت لق و دق مین

کیا دشت کہ رشک دشت مجنون
جس سی کہ ہو کربلا کا دل خون

ہر بیر بہار صد جنون تہا
ہر سنگ وہان کا بی ستون تہا

ہر نخل سجال صاحب دق
ہر موجۂ باد آہ عاشق

ہر نغمۂ طائران صحرا
جون نالۂ قیس وحشت افزا

ہر برگ درخت چہرۂ زرد
ہر چشمہ طلسم چشم پر درد

ایک شخص بہت خراب خستہ
چہرہ پہ غبار غم نشستہ

بیٹہا تہا وہ جا نشین مجنون
حیران و ملول و خوار و محزون

کیا تن نہ خاک اللہ اللہ
کیا صورت پاک اللہ اللہ

یہہ جلوۂ حسن نا تواں نے | زیبا اوسی لاف لن ترانے
تشریح کا صحیفہ وہ تن زار | ہر ہر رگ وپی عرض نمودار
کیا جبہ سے نور عشق تابان | سجود سرامد خرابان
لٹکی ہوئی سر سی بال سر کے | تہی ضعف سی کیا وبال سر کی
کرتی تہی بیان وہ خم بخم بال | سب جان کی پیچ وتاب کا حال
وہ ہوئی سیہ شب جدائی | ہان ہجر کی رات سر پر آئی
وہ بال کہ زیب بخش سر تہے | آلودۂ خاک اسقدر تہے
بس یک سر مو کو جہاڑتے گر | پیدا ہو وہین زمین دیگر
سر پہ گل داغ یون نمودار | جون لالہ ہو زیب بخش دستار
سب حال جبین کی پہین سی ظاہر | قسمت کا لکہا جبین سی ظاہر
حیران سا چہرہ آئینہ وار | ہو نہہ زرد برنگ زعفران زار
در دل پہ تہم بہ گیسو | ناخن کی خراش نام ابرو
آنکہین سبب سرشک گلگون | جون جام شہید پر خون
مژگان ہو سی شہیدان | یا خار کہ دل مین تہی وہ پنہان
اب آنکہو نمین اشک جو بہر آئی | وہ گریہ کی ساتہہ باہر آئی
ظاہر رخ مردمک سی ہی غم | ہی ان کو مگر کسیکا ماتم
ہین وزنہ سیاہ پیرہن کیون | ہین دست شرہ سی سینہ زن کیون
پر غم ہی تو انکو کسکا ہی غم | ماتم ہی تو کسکا ہے یہہ ماتم
جاری ہی جو متصل سدا خون | شاید دل زار کا ہوا خون
ہو جیہہ کہان یہہ ماجرا ہے | یون ہی یہہ قلق کہین ہوا ہی
ہی کچہہ تو کہ ہی کچہہ اور ہی طور | کچہہ تو ہی کہ ہی نظر ہی کچہہ اور

اللہ ری نگاہِ حسرت آلود
دل خون کن آہِ حسرت آلود

اندازِ نگاہِ چشمِ حیران
چون طرۂ خم بخم پریشان

وہ کان کہ دو چلاجلِ غم
وہ کان کہ برگ نخلِ ماتم

سخت دل چاک گوشوارہ
صد برگ عذارِ پارہ پارہ

بینی سے تہی کہ شمعِ بزمِ ماتم
لب بایہ عشرۂ محرم

سبزہ سرِ پشت لب نمایان
چون سبزۂ تربتِ شہیدان

ایک داغ سیاہ خال ساتہا
تہہ لطف فغان شعلہ زاتہا

آنسو نسی جو ٹپکے متصل خون
لب ہو رہی لالہ رنگ و گلگون

سرگرمِ فغان دہان کہان تہا
سوراخ نئی گلو دہان تہا

دندان تہی وہ وقف لبِ صد یاس
یا زخم مین ریزہ ہای الماس

خنجر تہا اسے یا زبان تہی
خنجر سی زیادہ تر روان تہی

تہی یا کوئی تیغ آتشین دم
یا شعلۂ آتشِ جہنم

تہا سیبِ ذقن تو سیب تہا وہ
جو سوکہہ کی زرد ہوگیا وہ

گردن کہ مئے الم کا مینا
تہی جسمین لہو کی گہونٹ صہبا

کیا دستِ جفا گلو سی چسپان
عریانی کی جامہ کا گریبان

امیدِ بغلِ وصالِ جانان
آغوش کشادہ چشمِ حیران

داغ اوسکی ریس مثالِ گل تہی
تہی ہاتہہ کہان نہالِ گل تہی

پوچھی تہی جو اشک چشم پر چون
چون دست نگار پنجہ گلگون

اوس سوختہ دل کا تہا وہ پنجہ
یا نخل چنار کا وہ پنجہ

کیا دولت سوزشِ درون گرم
ہان پنجۂ مہر سے فزون گرم

تیرون سے جہان ہاہی سینہ
غربال سا بن رہا ہی سینہ

زخموں سے جو خون دل ہے جاری | تھمتا نہیں متصل ہے جاری

ہر زخم سے کیا بہا رخون ہے | سینہ نہیں آبشار خون ہے

سینہ میں نہیں نہاں ہے آتش | یہہ بال نہیں دھواں ہے سرکش

کاہش سے یہہ حالت تن زار | پہلو کی سب استخوان نمودار

ہے فرق جو استخوان میں باہم | تشبیہ بنائیں اسکی کیا ہم

ہے قید میں مرغ جان غمناک | پہلو ہے قفس یہہ اوسکی ہیں چاک

تھی پشت خمیدہ یا کمان تھے | تہا تیر کہ آہ خونچکان تھے

دل سینہ میں تھا زبسکہ مضطر | رعشہ کا سا تھا خلل بدن پر

اس دل کو کہوں نہ کیونکہ سیماب | سیماب کہاں ہے ایسا بیتاب

ہاں کہئے تو مرغ نیم بسمل | پر اوسکا کہاں یہہ مضطرب دل

وہ جوش قلق پر اپنی گر آئے | دو چار گز آپ شاید اور جائے

اسکی تپش ایک جہان ہلادے | ہر زلزلہ آسمان ہلادے

لاغر تھا یہہ جسم کس ادا سے | پڑتی تھی کمر میں بل ہوا سے

پیشانی چین نما کمر تھے | تھی زلف کسیکی یا کمر تھے

وہ ناف کہ بحر غم کا گرداب | وہ ناف کہ چشم جان بیتاب

یوں دیدۂ جان سوئے لحد وا ہے | کیا راہ اجل کی دیکھتا ہے

کہتا ہے حجاب چپ ہے سنا | یہہ حرف نہ گفتنی نہ کہنا

پھرتی نہیں کام میں زبان کچھ | ہے مہر دہن حجاب بیان کچھ

چپ خامشی کی یہہ جا ہے مومن | انگشت بلب حیا سے مومن

سرتا بزانو کا جو دلمیں ہے بیان | ہے زانو و فرق گوئی چوگان

یہہ ساق کا حال ضعف سے ہے | ہے سلسلہ گران رگ و پی

صحرا کی جیسی جو پاؤن خار — اور پشت سی ہی ہو گئی نمودار
یہہ حال تہا رنگ پشت پا کا — جیسی کہ ہو خار پشت صحرا
پاؤنکی جو پہولی خام چہالی — اور اوس سی ہی لہو کی نالی
اور اوس سی جو پاؤن تہا ہی — عالم عجب ایک بہار کا تہا
جیسی کہ حنا سی یار کا پاؤن — خوش رنگ کسی نگار کا پاؤن
یہہ حالت قامت خمیدہ — جیسی شجر خزان رسیدہ
وہ قامت خم الم فزا یون — جون بیداد سپہر زار مجنون
دیکہا جو نگاہ غور سی خواب — واللہ وہی جوان مطلوب
تہا اور سی طور ہو گیا کچہہ — تہا اور کچہہ اور ہو گیا کچہہ
نی ہوش نہ آشنا شناسی — نسیان جنون سی بیحواسی
جون خشک شجر ستم کشیدہ — جون نکہت گل ز خود رمیدہ
جون ابر بہا ہیت اشکباری — جون عندلیب تہا وہ زاری
پر آہ کہ لب پہ ہی شرر ریز — دیپک کا ہی نغمہ جنون خیز
جون نالۂ زینت زبان ہی — جون نوحۂ مرگ نوجوان ہی
القصہ سنا جو کان دہر کی — سمجہی جو بہت خیال کر کی
نار ہنہین حرف درد و غم ہی — افسانۂ الفت صنم ہی
ایام گذشتہ کا بیان ہی — مذکور محبت بتان ہی
ہی ورد زبان غم نہانی — ہی حالت دل کی قصہ خوانی
یعنی ہی ز بس تصور یار — ہی یار سی یون بگرم گفتار
ای جلوۂ برق خانمان سوز — ای شعلۂ آتش جہان سوز
ای طعنہ زن فسون نگاہان — ای موجد قتل بیگناہان

اى غارت جان و جهان مومن — اى آفت خانمان مومن
اى دلبر و دلرباى دلدار — اى كافر بيوفاى عيار
اى محرم و محرم تمنا — اى همدم و همدم مسيحا
اى مهر عروج كج ادائے — اى ماه بروج بيوفائے
اى نقش و نگار سكن چمن — اى باره بهار گلشن حسن
اى نورس بوستان خوبى — ١ — تجهه سر سى نثار جان خوبى
اى جادوى پرفن و فسون ساز — ٢ — بازى ده عاشقان جانباز
اى باعث قطع رشته موسا — اى غيرت دلبر زليخا
اى دارو درد بيقراران — اى مرهم زخم دلفگاران
اى موجب آه و زارى دل — اى باعث بيقرارى دل
اى حوصله سوز چاره سازان — آتش زن آزرو گذاران
كب تك يه ستم كى طور ظالم — كب تك يه جفا و جور ظالم
كب تك يه ستمگرى كا شيوه — كچهه عيب سى دلبرى كا شيوه
كيون بهاتى هين اتنى جور تجكو — آتا نهين كيا كچهه اور تجكو
كيون رنج پسند هم كشتونكا — كيا پهند سى نهين هى خوشتون كا
يا هى تيرى زعم مين وفا عيب — هم بهى تو سنين هين سمين كيا عيب
كيا تو هى جهان مين نازنين هى — آخر كو تے اور بهى حسين هے
هين اور بهى لوگ واقف ناز — اورون مين بهى هين تيرى سى انداز
ركهتى هين جهان مين او بهى آن — اورون پى بهى لوگ ديتى هين جان
مرتى نهين هم پى كچهه سبهى تو — عشاق هين آخر اونكى بهى تو
تم سا نهين كوئى شوخ جلاد — كرتا نهين كوئى ايسى بيداد

یہ تمنی نئی طرح نکالی | معشوقی ہی آپکے نرالی
سر ناز و ادا ستمگری ہے | عاشق کشی آہ دلبری ہے
جو جو کہ ستم کئی ہین تمنے | یہ داغ مجہی دئی ہین تمنے
جو تمنی سنائے میری جی پر | یہ ظلم کوئی کرے کسی پر
درپیش یہی ہو گیے ہے کو | چاہی کوئی کاہیکو کسی کو
دیکہو تو نگاہ غور سے خوب | اپنی کی ہین تو ہین کسکی محبوب
مجنون سی تہی کیا سلوک اوسکی | ایسی ہی تہی یا سلوک اوسکی
شیرین کو وہ موجب جفا ہی | مشہور جہان مین بیوفا ہی
وہ بہی تو نہی ستمگر ایسی | پہنچی سر کوہکن پہ کیسے
ستیون کئی بعد مرگ کیا کیا | پہر کیا کری چارہ قضا کیا
سب کرتی ہین پاس یار صادق | ہوتا ہی سبہی کو درد عاشق
ہوتی ہی جو گرم نالہ بلبل | کر ڈالی ہی چاک پیرہن گل
ہی سرو کی دل مین جا ہی قمری | سر رکہی ہی زیر پا ہی قمری
پروانہ جو دیتی ہی شمع پر جان | ہوتا ہی نثار شمع سر آن
وہ بہی تو نہین وفا مین کچہہ کم | پہنچا لی ہی آپ نخل ماتم
جل جاتی ہی سر سی لی قدم تک | روتی ہی بہی تہری دم تک
گلشن کا ہی چاک پیرہن گر | ہی داغ کلفت دل قمر پر
ایک تم ہو کہ ہی یہ حال میرا | اور تمکو نہین خیال میرا
پر تم ہی تو ہو گئی اب ایسی | تہی پہلی تو لطف کیسی کیسی
ہو ظلم نہی کسی کہان ستم تہی | کیا کیا میری حال پر کرم تہی
تہی عہد ہی زیادہ مہربانی | اظہار محبت نہانی

مجہ بن نہ کبہو طعام کہانا ہمراہ ہی ہیں مدام کہانا

ہر رات کو میری ساتہہ سونا ایک لحظہ کبہی جدا نہ ہونا

سم تہا تمہین می کا جام مجہ بن می جانتے تہی حرام مجہ بن

تہی لطف و کرم یہی ہمیشہ دلداری و دلدہی ہمیشہ

بن دیکہہ کی مسکرا ہی دینا الفت کو جتا کی جی ہی لینا

دزدیدہ کبہی نگاہ کرتے دلمین اسیطرح راہ کرتے

وہ بن میری بیقرار ہونا وہ بن میری زار زار رونا

وہ میری بغیر اوداس رہنا وہ بیخود و بیحواس رہنا

غم ہین جسین سی آشکارا ایکدم بہی فراق ناگوارا

گر کوئی گہڑی کی لگ گئی دیر یہہ فکر کہ کسلیئی ہوئی دیر

بیفائدہ بیقرار رہنا وسواس سی دل ہی دلمین کہنا

کیا دیر کا یا خدا سبب ہی کیون آئی نہین وہ کیا سبب ہے

گہر کو نہ میری تباہ کرنا بیکس کی طرف نگاہ کرنا

جو تیری رضا ہو خیر الہی مین جی چکی اوس بغیر الہی

وہ دیدہ منتظر سوئی در یا حلقۂ در وہ دیدۂ تر

بیتاب وہ گشت صحن خانہ ساری حرکات وحشیانہ

بیٹا قتیون کا زور جان پر یا قادر و یا قوی زبان پر

مین آیا جو تن مین جان آئی دیکہا تو نظر مین آن آئے

کس لطف سی موںہہ کو دیکہہ ہنسنا کس ناز سی غصہ ہو کی کہنا

کیون دیر لگی تمہین کہان تہی جاؤ وہین اب تلک جہان تہی

تشریف جلد لائی یہان کا بہی کواب ہی آپ آئی

اب اور طرف جی تمہارا
لگتا نہین اب یہان ذرا جی
اب میری نہین ہی راہ لیتا
اب کاہی کو بیٹہ اگلی سی بات
یا آسنے لگی سگہی گہی تم
ہی یاد وہ رات دن کی صحبت
پہر وہی گلی سی لپٹی رہنا
لب سی میری لب ملائی کہنا
وہ سینہ پہ لیٹ کی ستانا
وہ صبح ادہر ادہر لڑاتے
وہ موںہہ مین پانکی لذتین ہای
اپنا جو ہوا کچہہ اور ارادہ
پہر کیا ہی ادا سی کچ ادائی
وہ ہاتہہ کو رکہہ کی جوش نکار
وہ ہاتہہ کو دمبدم جہٹکنا
آہستہ لگانی آہ لاتین
وہ ہاتہہ کو زور سی جہڑانا
سر چاہی کی چٹکیان وہ لینین
وہ نیچی پڑی ہی تلملانا
وہ جی سی تنگ ہونی لگنا
وہ چلین پہ جبین ہوکی کہنا

آنا ہی یہان کا ناگوارا
بیزار یہان سی ہوگیا جی
ہی اور کسیکی چاہ وہ لین
یا رنج ناتہی میری یا پرلی شرات
ویسی نہین مجہسی اب ہی تم
آپس کی وہ الفت و محبت
سہہ رنج ہزار کتون پہ سہنا
بازو سی وہ سر اوٹہانی کہنا
مطلب کی سخن پہ روٹہہ جانا
وہ ہین خفگی وہ ہین صفائی
ظاہر حرکت سی رغبتین ہای
جی چاہا کچہہ اس سی ہی زیادہ
کس ناز سی کرلی ہاتہا پائی
واکرلی نہ دینا بند شلوار
وہ تکیہ پہ سر کو دہی پٹکنا
حیلہ کی وہ کیسی کیسی باتین
وہ ہوکی تنگ کاٹ کہانا
آزردہ ہو کالیان وہ دینین
قابو سی تڑپ ہی نکلی جانا
کچہہ بس نہ چلا تو رونی لگنا
کن بیکسیون سی رو کی کہنا

ہی تجھکو تو یہہ ہی شغل دن رات
اچھی نہین لگتی مجھکو یہہ بات

پہرتا ہی نہین ہی جی تیرا بس
کرتا ہی نہین ہی تو کبھی بس

اتنا تو سنجا ہے ستانا
ہر شام سے صبح تک جگانا

اس ظلم کا کچھہ ٹھکانا بھی ہے
آخر کسی اور کی بھی جی سے ہے

سہہ ظلم اوٹھائی کوئی کب تک
آپہنچی ہی اپنی جان لب تک

کیا جان ہی لینی کی ہی جی مین
ہی فائدہ کچھہ تمہین اسی مین

منظور یہی ہے گر تو کہدو
گر جان ہی لینی ہی تو لی لو

ہان ہان تیری بات مین سمجھی
ہی بات یہی قسم خدا کے

چاہی ہی تو یہہ کہ اسکو موت آئی
مرجائی یہہ اور میری بلا جائی

پہرا اور کسی سی دل لگاؤن
آنکہ اور بہی شوخ سی لڑاؤن

ہین کیا ہی سلوک عاشقانہ
یہہ رہ گئے الفت زمانہ

بیرحم تو اب تو مجھکو دی چھوڑ
بس چھوڑ خدا کے واسطے چھوڑ

اتنا نہ ستا کہ جی ہی جائی
فرصت دی کہ جان مین جان آئی

بیزار ہی مین اسکا لطف کیا ہی
آ سو رہین وقت خواب کا ہی

ہی یاد وہ دوستی کا عالم
وہ شوخی و دلبری کا عالم

کس لطف سی چھیڑتی ستاتی
گد گدیون سی خوب ہنساتی

سو جاتا مین ہنستی ہنستی ہمدم
آتی مجھی ہچکیان پیہم

کہتی کسی نی تمہین کیا یاد
آتی تمہین ہچکیان سو یاد

ہان کسنی کیا ہی یاد بولو
ہی کون تم اسکا نام تو لو

لاتا گل و عطر مین کبھی گر
فرماتی یہہ مجھسی مسکرا کر

یہہ گل تو عمل کیا ہوا ہے
یہہ عطر فسون پڑا ہوا ہے

سہہ سکتی ہون نہ مین یہ لگاؤن | ممکن نہین تیری دم مین آؤن

اگہہ دیکہتی تہی مجہی غصّہ مین گر | بالی تہی کبہی جو چین جبین پر

کہتی تہی کہ آج خیر تو ہے | کیسا ہے مزاج خیر تو ہے

کسواسطی تم اداس سے ہو | کس سوچ مین ہو جو اس سی ہو

کیا کس سی ہوا خلاف مرضی | کچہہ ہمسے کیا خلاف مرضی

کیا مجہہ سی خفا ہو سچ کہو تم | کسواسطی یون اداس ہو تم

اچہا نہین بند غم مین رہنا | جانی بہی دو فکر مانو کہنا

ہنس بول کی قید غم سی چہوٹو | کیا بات ہی کچہہ ہو منہہ سی بولو

کہتا کہ مین بات کچہہ نہین ہی | کچہہ آپ ہی آپ دل حزین ہی

کہتی تہی کہ مجہسی بہی چہپاؤ | کچہہ بات نہین قسم تو کہاؤ

کہتا مین قسم تمہاری جانکی | تم نی کوئی بات کب نہانکی

گر کچہہ ہو تو ماجرا کہون مین | کچہہ بات ہو تو کیا کہون مین

کہتی کہ قسم دروغ کہائی | تمنی مری جانکی سہل جانی

ایسی مری جان ہی کہان کی | کیون کہاؤ قسم نہ اپنی جانکی

ہین یاد وصال کی وہ راتین | ہین یاد وہ شوخ شوخ باتین

آئینہ کو رکہتے سامنے لا کر | اور کہتی یہ ہو منہہ سی منہہ ملاکر

لو دیکہو ذرا کرو خود انصاف | ہم دونومین کسکا رنگ ہی صاف

ہی دونومین کون خوبصورت | ہی دونومین کون ماہ طلعت

پہر اپنی غرور مین جو آتے | خاطر مین کسیکو بہی نہ لاتے

خود بینی سی ہوش مین نہ رہتی | آئینہ کو پہینک مجہسی کہتے

دیکہو تو بعجز چشم بد دور | یوسف کہ وہی جہانمین مشہور

یعنی یہہ غم خو لبین پنہان ہی — لقب آن غم خانۂ جان ہی
اسکا سبب ایک پردہ نشین ہی — حور کو جس سی پردہ نہین ہی
چشم دل مایوس ملا ایک — پردہ در ناموس ملا ایک
آوی نظر پہ برقع ادا سی — غرق عرق آئینہ حیا سی
ناز نہفتہ طرز حیا مین — چرخ کہین شاگرد جفا مین
شرم زیادہ ناز وادا سے — ناز و ادا شرمندہ حیا سی
لا نسکون غم دلکا زبان تک — جانکے پیغام وہان تک
نکلی تو جی اور راہ نہ نکلے — راہ ملاقات آہ نہ نکلے
پاس انیس دردِ نہان نے — آرزوی اپنی دشمن جان نے
اوسنی کہا پہر صبر کہان تک — اتنو کسیکو بہیجی وہان تک
حال سی اوسکو کچہہ تو خبر ہو — حرف الم کا کچہہ تو اثر ہو
شاید اوسی سی چارہ گری ہو — چارۂ دردِ بیخبری ہو
وہی کوئی تدبیر نکالے — جان بلب آرا کو سنبہالے
ورنہ یونہی مرجاؤنگی اکدن — چین نہ غم سی پاؤنگی اکدن
عمر کی باقی ہین جو کئی دم — ہونگے صرف نالۂ پیہم
جانسی وہ بہی تنگ تو تہا ہی — وہین کسیکو بہیج دیا ہی
مطلب و مضمون خوب سکہا کر — قصہ سنایا حال دکہا کر
اوسنی جب اوسکو تنہا پایا — حال ستم ایک ایک سنایا
حالت عاشق شرح و بیان کی — آہ پیہم دردِ زبان کے
عرض کیا پیغام تمنا — مطلب یاس انجام تمنا
روکی حدیث شوق ادا کی — آگ پہ روغن تہی تمنا کے

جل کی کہا یون حویز نہانی — جس سی کہ دل ہو گود کا پانی

سنکے پیام زلزلہ مضمون — اوسنی جواب ناز دیا یون

صبر نہا تو عشق کیا کیون — چارہ کا صبر کی نام لیا کیون

پہلی سی کرنا تہا جاذرا اونکو — مرنی سی حاصل جانکر اونکو

ملنی کو سمجھی کیون سہری آسان — کیون نہ ہوی اوس وقت ہراسان

فائدہ اب پیغام دہی سی — حاصل کیا بدنام کہی سی

کوہی جفا ہی عشق سہی کیون — تاب نہو تو زندہ رہی کیون

ایسی ہی تہی الفت ہو نہ کسیکو — آگ لگی اس گرم روی کو

اور نہون بدنام کہین ہین — کاشکی وہ مرجاتی نہین ہین

سہر کی جو ہین پیغام سہر آیا — آگ پیام مرگ سنایا

جان الم کش تاب نہ لائی — ہوش فلق کو تاب نہ آئی

بات سی اوسکی جان ہوا تہی — شمع سحر اور باد صبا تہی

ایک ہی دم مین تہا دم رخصت — آہ کی بہی ہی غم کی نہ فرصت

عشق کا اونا کام سہی یہ تو — نیک بہت انجام سہی یہ تو

عشق سی جو ہو کسکو عجب ہی — عشق حریف مرد طلب ہی

مومن زار اب بند زبان کر — ختم سخن کر ترک بیان کر

تا بکجا یہ گرم بیانی — تا بکجا یہ شعلہ فشانی

تاب سماعت اب نہین سبکو — آگ لگی اس گرمی دم کو

پہونک دیا جی انیری بان کی — سینہ جلایا سوز نہانی نی

چشم سی سیل اشک روان ہی — تو نہین شاعر مرثیہ خوان ہی

حرف فلق کی سخت ستایا — تیری تپش کی سبکو ستایا

| طال حدیث العشق فاقصر | اقلقنا و لولاک اصبر |
| --- | --- |

## مثنوی پنجم

این تازہ فغان کہ برکشیدم
این نالہ کہ از جگر کشیدم

حرفیست بخون دیدہ مرقوم
نام و سالش چنین معصوم

ساقیا اب ناز بیجا کس لیئے
چین ابروی صحا باکس لیئے

تند خوئی باعث آزار ہے
زہر قاتل تلخی گفتار ہے

بیقراری شکر افشانی تیری
بی نمک ہی سرکہ پیشانی تیری

ای تنک ظرف اسقدر بدخو نہو
دل ہوا کہتا ترش ابرو نہو

بی نیازی کا سبب اہی بدمزاج
کیا رہی ہی ہمکو تیری احتیاج

کام کیا اب ساغر سرشار سی
بادہ کش ہون جام چشم یار سی

مجلس غم ہی مجہی بزم شراب
ہوگیا دلگر ہوسنی جی کباب

جلوہ می بی پلا یا خون مجہی
آگئی یاد لب میگون مجہی

دیکہہ دور ساغر مل کی بہار
پہر گئی آنکہون کی آگی چشم یار

وصل کا عالم نظر مین چہا گیا
پہر نشہ خود رفتگی کا آگیا

چشم تر لبریز خون پیمانہ ہے
جون صراحی گریہ مستانہ ہی

جوش می کیطرح کیا آتا ہی آہ
خون دل مونہہ مین بہرا آتا ہی آہ

ضبط سہم کی توانائی نہین
طاقت صبر و شکیبائی نہین

ماجرا ہی سخت مشکل کیا کرون
کیا کرون تہتا نہین دل کیا کرون

ناز بیجا اور مین کم حوصلہ
کیا رکی ہی ولولہ سا ولولہ

بس چلی تاب و توان کا کب تلک
پاس ہو راز نہان کا کب تلک

پہر سرشک لالہ گون غماز ہی
رنگ رو پہر مائل پرواز ہی

پہر ہوا ہی ناخنِ غم جان خراش  پارہ پارہ دل جگر ہی پاش پاش

پہر ہین کیا کیا ولولہ تاثیر کے  پہر پہری دن نالۂ شبگیر کے

پہر ہی وقتِ نالہ و فریادِ دل  دشمنِ جان ہی پہر اک صیادِ دل

پہر کسی لفِ سیہ کا دہیان ہی  ظلمتِ کفر اپنا پہر ایمان ہی

پہر غرض کہانا کہان پینا کہان  خونِ دل لختِ جگر ہی آب و نان

ذکر خفتن یعنی بیگانہ ہے  طالعِ خوابیدہ پہر افسانہ ہی

فکر ہای بیخودیکا موش ہے  عقل کو کتنا جنونکا جوش ہے

پہر وہی درماندگی بیچارگے  پہر وہی صحرا ہی و آوارگی

پہر اطبا نی کیا ترکِ علاج  چارہ سازونکا پہر اب بگڑا مزاج

ہم نفس ہین دمبدم گرمِ فغان  ناصحون کی لڑکہڑاتی ہی زبان

رو کی آنسو پونچہتی ہین بار بار  زندگی سی ہاتہہ دہو بیٹہی ہین یار

حال چاکِ سینہ کیا پوچہات ہی  کانپتا کچہہ بخیہ گر کا ہات ہی

تاب پرسش ازوارونکو نہین  دوستہ کی پہلو مین وتی ہمنشین

سوچتی شاگرد ہین سالِ وفات  مرثیہ کی فکر ہی شیونکی سات

کونسی شاگرد وہ استادِ فن  بی سخن ہی دلربا جسکا سخن

وحشتِ مضطر گرمِ تسکین و یاس  بیخودی مین بہی ہی جنکی حواس

اکبرِ عظمت سرافرازِ سخن  پایہ بالاتر پر افرازِ سخن

باعثِ نازِ عروسِ روزگار  میری مشفق میری مونس میری یار

شیفتہ سر دفترِ اہلِ قلم  نکتہ خاطر نشان جسکا رقم

بیعدیل و بی سہیم و بیبدل  بی نظیر و بی مثال و بی مثل

رازدانِ نکتہ ہای کس مدات  معنیِ کرسی نشین خاطر نشان

ہم نفس ہمدم رضا جو دوستدار — شیفتہ دلدار والہ جان نثار

یار جانی محرم راز نہان — پیر یا مونس کوئی ایسا کہان

محو امید و تمنائی وصال — بعد میری زندگی وسکی محال

جان پر اللہ کیسی آ بنی — حال بگڑا جائی ہی یہہ کیا بنی

زندگانی کی ہمین لالی پڑی — ہائی کس بیدرد کی پالی پڑی

دشمن جانی ہی یار و کیا کرون — کیا کرون ہائی دوستدار و کیا کرون

رشک دشمن نی ستایا ہائی ہائی — سوز غیرت نی جلایا ہائی ہائی

کاسۂ عمر آہ بہرتا ہی نہین — خضر ہون کیا مین کہ مرتا ہی نہین

ٹہوکرین کہاتی ہی مرگ داد خواہ — اتنی کیا ہی سخت جانی سنگ راہ

یاد عیسی کام لب بسار ہی — جو نفس ہی سو دم اعجاز ہی

اس ملنی کی نہین مرنا محال — ہر طرح سی ہم ہین محروم وصال

چارۂ تدبیر کا امکان نہین — درد اپنا قابل درمان نہین

کیا تہی پوچہی سی تشا لالہ گون — یا کہ اس نی رولایا ہی یہہ خون

ہو شگافِ سینہ کا کیونکر رفو — چاک پر دیتی ہی ٹہانکی وہ لہو

بہر طاقت قوت کیا جز سر غم — اوسی کہائی میری ملنی کی قسم

ہی فسون و فسانہ کیونکر نیند آئی — بند ہون آنکہین جو وہ آنکہین ملائی

چاندنی کی بہو لسی تسکین کہان — مہروش کی یاد مین ہی دل تپان

چارہ غش کر سکی کیونکر گلاب — لگئی [illegible] رخ گلگون کی تاب

روئی کاکل کی بچی کو کیا کرون — مشک سی ناسور ہی زخم درون

نام سی عنبر کی جی گہبرا گیا — پیچ مین کس زلف کی مین آ گیا

درد دل کا چارہ پاس انگیز کیی — نرگس بیمار کو پرہیز ہی

ہای وہ یوسف لباس بی تمیز | لوہی کا پیراہن رکہی جیسی عزیز
کچہ نہین کہلتی ہی وجہ احتراز | پاکدامن ہی وہ تو ہین پاکباز
ایسی عاشق سی حذر بیفائدہ | پاس عصمت اسقدر بیفائدہ
کیا ہی آخر فتوی اہل جمال | گر نہین معشوق عاشق پر حلال
مفتیان عشق لکہتی ہین تمام | بلہوس شوہر ہی ہو تو ہی حرام
ہین براہین وہ اہل جواب | لیکن اوس سی کہہ سکی پہہ کسکی تاب
اوس تجاہل کیش کو سمجہائی کون | کون سنتا ہی بان پرائی کون
چارہ غیر از صبر خاموشی نہین | بیزبان کو حکم سرگوشی نہین
کم نگاہ و کم نما بی دید سی | بیمروت بیوفا بی دید سی
حال اپنا کو دکہاؤن کسطرح | ماجرای غم سناؤن کسطرح
التماس شوق نظر و ہین محال | ناتوان مین پر نہ دیکہی بیرحال
نکلی یا تو نہین اگر ہو نہہ سی سوان | شعلہ رخسار ہو آتش زبان
شعر سی نیت فزائی غم ہو زلف | مو شکافی گر کرون برہم ہو زلف
آہی گر کچہہ تذکرہ مین لفظ آہ | ہو مکدر سرمہ سی چشم سیاہ
سرگذشت قیس محرومی مآل | گر کہون کچہہ کچہہ کہی حسب حال
یون کہی وحشت فزا افسانہ ہی | ایسی باتین جو کری دیوانہ ہی
تہی بس عاشق نواز و دلفروز | نام لیلی ہی سیہ رو تیرہ روز
ذکر شیرین کس مزی سی ہر نمط | تیشہ فرہاد پر جانا غلط
پہرہ انصاف دل خارا شکن | بیگنہ تیشہ و تبر و مجرم کوہکن
وصل شکر تہمت لذت فزا | تلخکامی ہای شیرین افترا
اور انداز ستم کیا کیا کہون | کیا کرون ہی ہای اوسکا کیا کہون

ورنہ یہان تو ننگ ہی نام آوری
شان و شوکت ہی خرابی ابتری

ہو چکی ہی کیسی رسوائی میری
شہرہ ہی ہنگامہ آرائی میری

وحشیان عشق مین سرخیل ہون
خانہ بربادی مین رشک سیل ہون

جابجا قصہ مرا مشہور ہی
اہل وجد و حال تک مذکور ہی

حق تو یہہ ہی عشقبازی یہہ نہین
پایۂ عشق مجاز سی یہہ نہین

پہلی تہا یہہ عشق کا رتبہ کہان
میری خواری سی لگی الفت کو شان

دی گئین نام اسقدر بدنامیان
کام کی نکلین میری ناکامیان

بیوفا میری وفا کی ہین گواہ
فتنہ گر طرز ستم کی دادخواہ

ابتدا سی جان پر کہیلا کیا
ہائی مجہہ ناکام نی کیا کیا کیا

چپکی چپکی غل مچاتا ہی رہا
تہک نہ بیٹہا ناز اوٹہاتا ہی رہا

جامۂ سالم کبہی پہنا نہین
پردہ در تہی ایک تہی پردہ نشین

کیا کہون دیکہی ہین کس کس کی ستم
پر نرالی سب سی ہین اس کی ستم

مہربانی دلدہی ہی جور ہی
اور تہی کچہہ اور یہہ کچہہ اور ہی

حال میرا لایق اظہار ہے
لیک پاس آبروی یار ہی

جوش سودا ہی کی بکتا نہین
لگ گئی چپ پر مین کہہ سکتا نہین

پہر گئی نالی پہنچ کر تا گلو
اُف کرون کیونکر کہ ہی وہ شعلہ خو

کیا بن آتی ہی سوا صبر و شکیب
یون خرابیہائی فغان نانصیب

پرخلش کی سینہ کاوی ہی غضب
اہتمام خون تراوی سی غضب

پاس مطلب سر قاتل سی کی لب
زہر الماس ہی ہر ہر نفس

رک گیا دم کیا کرین ناچار ہی
گر نہ نکلی ٹہیرنا دشوار ہی

اب پہ آیا قصۂ درد [illegible]
دلسی نکلی نالہای دلنشین

پھر استقبال آنا ہی اثر — گفتگو ہی غیرت آہ سحر
بسکہ ایک رشک جانانہ ہے — ہمدم افسون میرا افسانہ ہے
کیا فسانہ جس سی خواب آزار ہو — فتنۂ روز جزا بیدار ہو
داستان عاشق حرمان نصیب — سرگذشت ناامید ناشکیب
حیرت افزا ماجرای شوق ہی — انتہاء و ابتداء شوق ہی
یہہ معما کون سمجہی بن سکے — عقل کل میری طرح حیران ہی
وہ جو قصہ رہگیا ہی ناتمام — جب تلک اوسکا نہو وہی اختتام
ابتدا اسکی سمجہہ مین آئی کب — فہم سامع مدعا کو پای کب
کونسا قصہ وہ خوار یکا بیان — اس سی پہلی مثنوی کی داستان
یعنی جب قاصد پھرا لیکر جواب — لفظہا ہی معنوی مضمون عتاب
آس ٹوٹی ہین حباب جان گسل — نکلی وہ پیمان سکن پیمان گسل
اوڑگیا رنگ امید چارہ جو — ناامیدی کی برآئی آرزو
ہائی ہجر آرزو ہائی وصال — جان سی گذری تمنائی وصال
سر اوٹہایا خاطر مایوس نے — پاؤن پہیلای کف افسوس نے
چشم سی ٹپکی سرشک لالہ گون — فوج حرمان لی کیا حسرت کا خون
شور افغان لی اوٹہایا پہر گہر — ہر نفس نکلا لئی لخت جگر
ہوگئی دلسوز آہ آتشین — آسمان بن نالہ کرسی نشین
خاک اوڑائی اشک کلفت توز نی — جی جلایا آتش جانسوز نی
ہوگیا افسانہ سا خواب وصال — تہی امید وصل یا تاب وصال
داغ دل ہمراہ اشک آنکہون مین آئی — خار خار رنج نی یہہ گل کہلائی
دل نی پائی جرم الفت کی سزا — جان نی چکہا تلخکامی کا مزا

صد خلش خار درگ جان مین ہوئی / کشمکش دست و گریبان مین ہوئی

جوش وحشت سلسلہ جنبان ہوا / بادیہ آباد گہر ویران ہوا

جان بیطاقت ٹہکانی لگ گئی / ضعف کی محنت ٹہکانی لگ گئی

دیکہہ جوش دست برد اضطرار / لڑکہڑا ہی پائی تسکین و قرار

آہ و فغان سی دم آیا ناک مین / جی کدورت نی ملایا خاک مین

جلوہ اوس بدر کی نظرون مین چہائی / جسطرف کو دیکہی دیکہا سجہائی

اشک سی آنکہون پہ چربی چہا گئی / دلگدازی سی نظر مین آ گئی

وصل کی حسرت مین سودا ہو گیا / دمبدم لب پر کہ یہہ کیا ہو گیا

ہر نفس صد جوش طبع غم گزین / دمبدم بیتاب تر جان حزین

جی نہ بہلی گرچہ بہلایا کرون / دل نہ ٹہیری لاکہہ ٹہرایا کرون

مجلس احباب سی نفرت ہوئی / بیکسی سی گرمی صحبت ہوئی

کینۂ یاران دل غمناک مین / پرسش احباب سی دل ناک مین

باغ دلبستان مجلس ماتم لگے / کنج خلوت کی سوا جی کم لگے

وحشت و سودا ابلائی خانگی / گوشۂ تنہائی و دیوانگی

گہہ خیال چشم مین حال خراب / اشک میگون سی سیہ مست شراب

گہہ فراق طرہ سی چین جبین / گاہ فکر زلف مین دل شانہ بین

یاد کو مین دوڑتی پہرنا کبہی / آپ اپنی پائیون پر گرنا کبہی

شوخی وحشت سی کہبرایا کرون / جان کہوتی مین مزا پایا کرون

جب تصور آئی ہونین پائمال / اوسکو اپنی زعم مین کہیلاؤن چال

صبح سی تا شام جون مہر منیر / دمبدم رنگ رخ و حالت تغیر

شام سی تا صبح جون ماہ تمام / چشم کو آسودن و خفتن حرام

نصف شب ہم گردشِ امسال و پار
دورہ خور ہم نصف النہار

مہر و مہ داغ وفائی روز و شب
روز و شب حسرت فزائی روز و شب

آئین یہہ راتین دل جلتی رہی
روز بد دیکھی بھلی جیتی رہی

ہم سی بطاقت نہ پہنچی تا بہ گور
سخت جانی لی جتائی اپنی زور

زندگی باقی تہی دن مر مر کٹے
کٹ گئی پر کیا کہون کیونکر کٹے

ہر نفس ہمدم خنجر ہوا
بین خیال سر بدن مین ہوا

کٹ گیا دن بہی اگر شب کٹ گئی
صبح کی بو تہی کہ چہاتی پہٹ گئی

اختیار مرگ مین ناچار زیست
سہل نزع سخت دل دشوار زیست

جبکہ گذری چند روز اس حال سی
باز آیا چرخ اپنی چال سی

پاس بدنامی فلک کو آگیا
شور آہ نالہ سی گہبرا گیا

پہر گیا جی آسمان کا جور سی
دلکو خالی کرچکا ہر طور سی

دل گیا جوش اثر کا آہ پر
طالع برگشتہ آئی راہ پر

اف رہی عودی آہ عالم سوز کی
دن پہری کس عاشق بدروز کی

پہیرِ خواہش حصول آرزو
کیا اجابت کو دعا کی جستجو

منزل نی گم کردہ رہ کو آلیا
حاصلِ مطلب نی مطلب پالیا

قصہ کوتاہ ایکدن تہی جانگداز
گرمئی افسانۂ زلف دراز

آز شادی مرگ نومید اجل
یاد مژگان باعثِ طولِ امل

ہر نظر محو رخ تاب و ثبات
پیش چشم اوسکی نگاہِ التفات

دیدۂ شوق تجلی سوی در
گردش چشم وفا مدِ نظر

اعتمادِ نالۂ شبگیر تہا
انتظار مقدم تاثیر تہا

ناگہان وارد ہوئی ایک پیرزال
جسکی صدقی نوجوانیکا جمال

رخ سی انداز شگفتن آشکار | کیا جبین داغ دل صبح بہار
ہر نفس رشک نفسہائی نسیم | جلوہ گر اوس غنچہ گل کی تبسم
خم حضور قامت خم قد سرو | خندہ مہ در رفتار جون کبک و تدرو
ہم زبان طوطی شکرفشان | اوس لب شیرین سی گویا ترجمان
چشم و طرز دل نوازیہائی یار | صد نگاہ آشنا بیگانہ وار
زیر لب حرف بشارات و نوید | خندہ منت فزا جون صبح عید
گوہر افشانی لب گفتار سے | یہہ پیام اوس لعل گوہر بار سی
ای خراب ای بیحیا ای نابکار | ای ذلیل ای مضطرب ای بیقرار
ای ہوس اسیر ننگ عاشقی | دشمن ناموس ننگ عاشقی
ای پشیمانی پسند ای بی تمیز | ای دل آزار دل آرام عزیز
ای قتیل و قاتل صد آرزو | ای ستمگر ای ستم کش ای عدو
ای نصیحت ناشنو ای بی شعور | ای نمونہ اضطراب ای ناصبور
ای قرار اضطراب ای ناشکیب | ای مصیبت بہرہ ای حسرت نصیب
ای قبول شوق و شنوای پسند | ای پسند وحشت خوار ی پسند
ای خراب حالت عبرت فزا | ای مطیع حسرت فرمان روا
ای سندوہی عقل و ہوش ای بیحواس | دور رہا تو پر نہ آیا میری پاس
یہہ نہ سمجھا ناسمجھ کیا ہوئیگا | ساتھہ میری کون رسوا ہوئیگا
کیسی خوش خو کو ملامت ہوئیگی | کیسی نازک پر قیامت ہوئیگی
طعنی دینگی غیر کس محبوب کو | نہ کہین گی لوگ کیسی سب کو
کیسی چہاتی طعنی سی چہن جائیگی | کیسی نازک جان پر بن جائیگی
مل سکینگی کیونکہ رسوائی کی بعد | پاس ہی ہنگامہ آرائی کی بعد

گر نہی تمکو تمنائی وصال / شوق کا میری تو کرنا تہا خیال

دیکہنا تہا میری حالِ زار کو / سوچنا تہا حسرتِ دیدار کو

کیا کہون کس بیگنہ سی کیا کیا / خیر وہ تو جو کیا اچہا کیا

اب بہی گر کچہ پاس رسوائی کرو / دور یہہ ہنگامہ آرائی کرو

کوئی ملنی کی کرون تدبیر مین / ہجر مین کب تک ہون دلگیر مین

تہا مطول بسکہ عذر اضطراب / مختصر سا یہہ لکہا تہی جواب

مر گیا بجو و ہجوم اشتیاق / اب برابر ہی ہمین وصل و فراق

گر ملو شکر عنایت کچہ نہین / اور نہ ملی تو شکایت کچہ نہین

کوئی اوس فن کی باتین کیا کہی / ان جوابون پر پیام آتی رہی

گہہ کبہی بواسطہ باتین ہوئین / چلکی چلکی کچہ ملاقاتین ہوئین

گرچہ دل اوس دلربا سی پہر گیا / آشنا نا آشنا سی پہر گیا

پر رکہا پاس وفائی تہام تہام / بیوفا ؤ نہین ہین یا نیکنام

ورنہ اس نفرت پہ مشکل سی نباہ / اجتماع احتراز و شوق واہ

وجہ نفرت یہہ کہ وہ آتش عذار / دور ہی سی خوشنما تہی جون شرار

پاس سی دیکہا تو بس دیکہا نہجائی / سر نگاہ منفعل آنکہین چرائی

غم سی جی چشم غلط بین کا جلا / چشم بد دور ایک نشک حسد بلا

دل ہوا سرد اختلاط گرم سی / بجہ گیا جی جوش آب شرم سی

لاف الفت کی ندامت پائی ہی / آپ اپنی پر قیامت لائی ہی

جسم سی دیدہ نم منفعل / سچی لین دل سی نا ہم منفعل

قدر ذوق حسرت عشاق کی / حسرتین ناکامی مشتاق کی

پاس خاطر دار ہی طبع نفور / دلربائی غم اپنی جانسی دور

دلسی نقض عہد و پیمان کی قسم — دمبدم جان پشیمان کی قسم

وصل مین رنج جدائیہای ہجر — شکوہ ہای کم نمائیہای ہجر

گر محو شی موجب دل بستگی — آمد اوسکی باعث خود رفتگی

شوخیان شکست صبر و شکیب — کیا بلا ہی جان ہی وہ شکل مہیب

شعلۂ دو رخ رخ انور کی تاب — جس سی ہر مومن کو واجب اجتناب

جبہہ یا صبح وداع مہ جبین — روسیہ پر تیرگی تھا بر نہین

کردہ ایک انگلی مایوس کا — ہر شکن تھا خط کف افسوس کا

ہو گئی سر سی شام غربت سفید — ظلمت شبہای ہجران صبح عید

دیدۂ حیران سی رخ لی آب تر — زلف عاشق سی کہین بیتاب تر

طرۂ یار در سیاہ بلہوس — جعد پر شکن دود آہ بلہوس

ابروی لی ہوسی ظاہر جلد یون — زنگ خوردہ جیسی تیغ سیمگون

یا بنام محمل فرسودہ خواب — یا شکستہ کہنہ محراب خراب

شوخی مژگان خرام ناشکیب — نرگس بیمار مرنی کی قریب

یون سفیدی مین سیاہی کم نما — جون بیاض صبح صادق مین سہا

سر نگاہ شیر تیغ بے اثر — غیرت تیر ہوائی بر نظر

خانہ چشم ایک صحرای خراب — آنکہہ کی پتلی کلوخ خوردہ آب

گوشۂ چشم بائین افسانہ گر — وہ مثلث جیکا ویرانی اثر

کان گل تہی لیک مرجہائی ہوی — فصل بہمن کی ہوا کہائی ہوی

لالۂ پژمردہ وہ رنگین عذار — داغ چیچک داغ اشک نوبہار

ناک وہ مقراض قطع آرزو — منفعل تشبیہ سی بینی کی بو

بلہوس کو بوسہ لینا تہر تہا — وہ لب شیرین کو میٹھا زہر تہا

باری یہان تو ابرو میری ہی
دانت وہ ہولتی تہی کو چہوٹی سہی

گو نہ تہا غنچہ دہن گلرنگ تہا
گو زبان سی ہو و لیکن تنگ تہا

تہی وہ دندان ہسی لو وہ سین
لیک سین لفظ وقت و آئین

اختلاط لب سی عار و ننگ پان
باری خجلت کی نہ ٹہہری لگ پان

رشک نفخ صور آواز بلند
خندہ صبح قیامت زہرخند

گریا کریہ الصوت جیسی شور رعد
شہر پر بجلی گری ہنسی کی بعد

خانہ دشمن مین آواز حبیب
کوچہ جانان مین غوغائی رقیب

فصل فروردین فریاد زغن
بہمن و دی نغمہ مرغ چمن

شاکی ہجران کی لب پر ہائی وصل
نالہ مرغ سحر شبہائی وصل

دام مین بیگانہ مرغان باغ
استخوانہای ہما پر شور زاغ

نالہ آوارہ گم کردہ راہ
شہرہ فرمان قتل بی گناہ

شورش واعظ دم وجد سماع
ہائی جانانکی صدا وقت وداع

عاشقون پر ناصحون کا ولولہ
محتسب کا میکدہ مین غلغلہ

آہ و زاری نوجوانکی نعش پر
وہ صداان سب سی نامطبوع تر

اوس رقن کو کسنی باندہا ہی کوان
چاہ بابل کی اوٹہا دسی ہوان

کیسی گردن جسکی آگی دست دم
ہو وہی گردن ناقہ لیلی کی خم

ہائی گردن ہین جو اوس گردن کی بات
اونٹ کو کہتی ہین اٹہائین کی ذات

عاشقونکو جلوہ اوسکی دوش کا
چارہ درد حسرت آغوش کا

دیکہلی شانی کو اوسکی گر کہین
چہوڑ دی لیس شانہ بینی شانہ بین

کیا عفونت آشنا ہوئی بغل
سبزہ بیگانہ ہوئی بغل ہو

سوکہی سوکہی ساعد و بازو ستم
جیسی دو خار مغیلان ہون بہم

وصف ساعد کا جو دبیان آجاتی ہی — خامہ بہی ہاتہون سی چہوٹا جاتی ہی
فکر سی طبع سخنور ناتہہ اوٹہاتی — وہ تو کیا تشبیہ بہی کترات آتی
ایک یہ ہی باعث رنگ حنا — وہ کف دست اور دست کربلا
طائر جان کشتہ پرواز تہا — پنجہ رشک پنجہ شہباز تہا
اوسکی سینہ کو کہون کیا آسمان — جوف یہ سطح مضمون کہان
چہپاتیان وہ کتنی نامعلوم بس — لی گمان دو نقطہ موہوم بس
تفرقہ اتنا کہ پہر ربط ہم — شکل خط منحنی وہ پشت خم
گر مجازی اونکی ہاہم فہم حکیم — بہول جاوی بحث خط مستقیم
اوسکی جو جو لی تہی سو معیوب تہے — سینہ صافی کتنی نامرغوب تہے
بد نما سر موی جیسی سے کمر — منفعل باریک بینی سے کمر
تار زنار کشیشان سی خجل — کیا رگ خواب پریشان سی خجل
سنبلستان خم گیسو سی ناف — نافہ مشکین ہجوم مو سی ناف
آگی جی کہتی ہوی شرماتی ہے — اپنی بالو نسی خجالت آتی ہی
یہ ہا زور شاعری کی جاہی کب — کیا کہون وارہ گئی حیرتسی لب
لکہنی کی قابل نہ جالی ہو کی بات — خامہ کو میلان نہین سوی وات
وہ سرین صاف سطح مستوی — ذکر جسم اندیسی کی بالا دوی
کیا تصور لی کیا ہی کام زہر — کاسہ زانو تہا گویا جام زہر
پہر رہا ان وبا دل مشتاق سی — جل گیا جی یاد شمع ساق سی
بیٹہہ کچہوی کی بعینہ پشت پا — خار ماہی رشک سر انگشت پا
پنجہ ایسا جیسی پای عنکبوت — ناخن اوسکی پردہ ہای عنکبوت
وہ کف پا کسقدر نفرت فزا — کون چہیڑی اوسکو جز دزد حنا

رشک تیغ اصفہانی قد خم
خلق کا ہیبت سی نکلا جاتی دم

کجروی ظاہر ہے بلی طوار سی
فتنہ برپا صدمۂ رفتار سی

شور آواز قدم افلاک تک
چونک اوٹہی خفتگان خاک تک

خانہ برباد کی غم مین خاص و عام
خاک مین ملجائی یہہ طرز خرام

لطف تو یہہ ہی کہ اس صورت پہ ناز
گرمی خو آتش عالم گداز

بی محابا دعوی حسن و جمال
جوش لاف جلوہ ہای بیمثال

لب پہ وہم عشق سی جور و جفا
بلہوس سی بہی تمنای وفا

ابلہی سی دعوی عقل و شعور
اپنی نزدیک آپ کو جانی ہی دور

باتین اوس احمق کی مین کیا کیا کہون
طعنہ ہای سامعین کتنا سہون

کب تلک اپنی خرابی کا بیان
بیوقوفی کی حجابی کا بیان

وسعت تقریر سی تنگ آگیا
آدمی ہون مجکو بہی ننگ آگیا

بندہ گیا اوسمین تلافی کا خیال
ذلت نقص نظر کہینچی کمال

اب کہون وہ داستان جس سی جہان
یون کہی ایسی نصیب اپنی کہان

کیجئی ایسی تعلق کی گفتگو
سامعین کا جی نہ گہبرائی کبہو

ہو بیان اوس لربا کی دلبری
جس سی جہیتی پہرتی ہین حور و پری

ایسی یوسف کا کرون قصہ رقم
ہو زلیخا کو گران خواب عدم

وہ حکایت جلوۂ دلخواہ کی
جس سی بس کہل جاتی ہین آنکہین ماہ کی

خیرہ جسکی حسن سی ہو وی نگاہ
مہر کی آئی نظر روز سیاہ

دیکہلی چہرہ کی تابش چشم کور
آنکہہ جسکی زہرہ کی اوسکی حضور

جلوہ فرما ہو جو وہ عالم فروز
کون دنیا مین سی پہر تیرہ روز

کسقدر ہی اپنی جانباز و نیاز
ہین مگر معشوق اوسکی عشقباز

خوشنما ہی گل ہی تک لوہی داغ
سر فروشونکا نہین ملتا دماغ

شان و شوکت کی ہی کسی دلیل
شان و شوکت میری نظرونمین ذلیل

سربلندی ہر قدم پامال ہی
میری حشمت کا بلا اقبال ہی

کیا کہون یہہ رتبہ کیونکر مل گیا
کسطرح اوس مہروش پر دل گیا

ایک جگہہ وارد ہوا ناگاہ مین
اس خرابی سی نہ تہا آگاہ مین

کیا جگہہ تہی کثرت آفات سے
ہمنشین سب جمع اوس ملعون ذات کی

کیسی کیسی نازنین ایک ایک پری
کرم فکر دلربائی دلبری

ایک سی ایک آتشین رخسار تر
ایک سی ایک دلربا دلدار تر

اونمین ایک تہک پری محسود حور
سب بلائین سی لکین جسکی حضور

اوس پری رخسار پر دل آگیا
جلوہ پنہان نظر مین چہا گیا

ہوگیا کیسا اونہین غمخوار پاس
رنگ کی ساتہہ اوڑگئی ہوش و حواس

جانب جلون نظر جو جا پڑی
ایک تجلی تہی کہ جان پر آپڑی

ایسی رخ کی تاب کیا لاتی نظر
اسلیئی تہا پردہ تا آہی نظر

ورنہ کیونکر جہٹ ہلکی ایسی چمک
پردہ کہل جائی جو حائل ہو فلک

تہی تجلی طور کی جلون کی آڑ
کیا کہون تنگی کی وحل ہی پہاڑ

چشم حق مین گو ہی مشکل امتیاز
یہان حقیقت کہل گئی کیسا مجاز

جلوہ پنہان نمایان ہوگیا
وعدہ محشر وفا یہان ہوگیا

دیکہہ کر وہ جلوہ ہائی الفریب
ہوگئی عشق میری جان ناشکیب

مین تو کیا تہا جو ہوتا ہائی عشق
ہو تو موسی کو مکرر آئی غش

میری بیہوشی سی ہوش آیا اوسی
خوب خاموشی نی سمجہایا اوسی

پائی بند غم ہوئی وارستگی
کہل گئی بینائی دلبستگی

سحر انداز ہ نظارہ ہوگیا
راز پنہان آشکارا ہوگیا

کان کہولی اوسکی جوش آہ نی
قدر افزونکی غم جانکاہ نی

سیکڑون درد نہان آیا نہین
جان نثاری ہوگئی اب دلنشین

غل مچایا شور بیر آہنگ نی
غم کیا ثابت تغیر رنگ نی

رہ گئی سن نالہ ہای زار سی
حیرت آئی حیرت دیدار سی

اشک رحمت آشنا آبحیات
گرم جان بخشی نگاہ التفات

کیا کہون تجہسی کہ مجہپر کیا بنی
دل گیا کسطرح کیسی آ بنی

شرم آتی ہی مین گو معذور ہون
اختیار اسمین نہتا مجبور ہون

ایک پریوش سبز رنگ و سبز پوش
جسکی آگی حور کی اوڑجاین ہوش

دیکہہ کر وہ جلوہ جان آفرین
زہر کہاۓ سبزہ خلد برین

ماتم لیلی مین مجنون شاد ہو
نوحہ خجلت سی مبارک باد ہو

چرخ مینو مضطرب آن آن مین
خضر ڈوبی چشمہ حیوان مین

رنگ سی اوسکی شتابی ہی بس
مہر کو ہی مہ کی ملنی کی ہوس

زور سی ترک نظر دل چہین لے
چشم کافر دل سی پہلی دین لی

غمزہ جادو بلا اعجاز اثر
بانی عابد فریبی نظر

گر اشارہ کچہہ بہی ہو اس ابرو کا یا
سجدے کرتا سب امام شہر آئی

گر کری ایما ذرا وہ مست ناز
طائف بتخانہ ہون اہل حجاز

وہ فسون طرز کین دلبر سے
جسکی پا بستہ وفا ہر ہر سری

شوق گل بلبل کی دل مین جا رہی
فصل گل ورد دستی دل سزا رہی

مرگئین اوس غیرت شمشاد پر
قمریان ہین سرو سی آزاد تر

اوس رخ مہتاب لونر کی حضور
شمع سی ہی پروانہ بہاگی دور دور

طاریسی ہی احتراز — دن کو کیا ہو چشم حرباً ہمباز

ہ اوسکا ہی سو اداب سی — دل کتا نکا پہٹ گیا مہتاب سی

ہی پر گر اپنی آئے وہ — مین تو کیا تیرا بہی دل لیجائی وہ

ہدون تجہسی مین اگر ہو ایک بات — ہی ستم وہ اور مجہہ پر التفات

پیش چلتی کچہہ نہ تہی مجبور تہا — دل نہ دیتا اوسکو مین مقدور تہا

جال پکڑا جاتی تہا سر آن پر — سطرح سی بن گئی تہی جان پر

کرنہ ہو تجکو یقین اسی بدگمان — آپ کرلی آنکر تو امتحان

ہر جگہہ تہا محترز ہو من یہان — بیوفائی عیب ہی لیکن یہان

ہو نہ لگائی جبکہ وہ شیرین کلام — لی زلیخا یوسف مصر کا نام

بس یہان زور آزمائی ہو چکی — دام دلکش سی رہائی ہو چکی

گر تمہین سچ ہی مری الفت کا خیال — تو نکالو کوئی تدبیر وصال

اب بہت مضطر ہی جان ناشکیب — کب تلک آخر رہون حرمان نصیب

وہ اگر چاہی تو ملنا کیا محال — اوس سی سے مدعا کرون مین کیا مجال

بس نہین چلتا میرا ناچار ہون — دیکہتا حسرت سی سو سو بار ہون

بن ملی آخر رہا جاتا نہین — صبر کرتا ہون مگر آتا نہین

اس جگہہ حیران ہون مین کیا کرون — کیا کرونمین کیا کرونمین کیا کرون

سنکی دیا اوس نی پہ کچہہ لکہہ کر جواب — کرنہ غم کی تڑپ یون آپ تاب

بات سی ظاہر نہانی دلدہی — روز افزون مہربانی دلدہی

دلفریب لمدہ وہ عیاریان — میری خاطر سکی خاطرداریان

گاہ گاہی شعر پڑہوایا کرین — وصل کی مضمون سی شرمایا کرین

تذکری ہجران کی دلگیر شتاق ہون — حسرتون کی ذکر سی مشتاق ہون

گاہ جیلو سی دکہا دیوین جہلک ۔۔۔ یہہ عنایت جہپکی سی لکہا اب تلک
بدگمانی گاہ عشق غیر سی کے ۔۔۔ کثرت الفت سی باتین بیر کے
گاہ باور التماس اضطراب ۔۔۔ شوخی بیجا کو پاس اضطراب
گاہ وہ نالایقی پر طعنہ زن ۔۔۔ عیب جوئی حسن معشوق کہن
عمر رفتہ پر کبہی افسوس ہو ۔۔۔ تا نہ دل پہر اوس سی کچہہ مانوس ہو
ایکدن ناگاہ وہ خورشید خام ۔۔۔ جلوہ گر خورشید سان بالائی بام
وحشی ایسی اضطراب شوق سی ۔۔۔ محترق جان سوز تاب شوق سی
آزرو دلین قران تیر کیی ۔۔۔ اسلیی پہلی سی یہہ تدبیر کے
کہدیا سب سی کہ ایک راز نہان ۔۔۔ آج پوچہون گی کہی ہی تیاب جان
وہ زبون طالع کہیں اختر شناس ۔۔۔ آئی تو تم بہیجدینا میری پاس
جو ہین اوس گہر مین ہوا اپنا گذر ۔۔۔ آئی کچہہ تثلیث زہرہ کی نظر
آفرین ہی طالع مسعود کو ۔۔۔ پہنچی ہم یون منزل مقصود کو
کرکی استقبال وہ ماہ تمام ۔۔۔ لیگئی یاری مجہی بالائی بام
ہی نئی یہہ گردش چرخ کبود ۔۔۔ اختر عاشق کو ہوا اتنا صعود
دیکہہ کر اوج منجم بی سخن ۔۔۔ جاہ کیوان پر عطارد طعنہ زن
پایہ بالاتر سی عرش بر ین ۔۔۔ خاک کو یون کردیا کرسی نشین
آخر یہہ بین کئی ہمنی یہہ چین ۔۔۔ تہا مبارک اجتماع نیرین
مشتریستان تاب رخ سی جلوہ گاہ ۔۔۔ مٹ گیا سب شکوہ روز سیاہ
تہنیت گو مطرب ناہید نام ۔۔۔ خواب راحت بخت خفتہ کو حرام
حکم عشرت ران قضائی مشتری ۔۔۔ منجر زہرہ روا ہی مشتری
تازہ رجعت رشک وصل یار مین ۔۔۔ نحس اکبر طالع اغیار مین

صرف دشمن جور و بیداد فلک — جون جلال تیغ جلاد فلک
شور و غوغا لشکر کا دونو طرف — اختران یکدگر سی سو شرف
آخرین رہی بین الفت کی خبر — کہہ مقارن کہہ مقارب یکدگر
بوسہ و آغوش کا عالم رہا — کوئی عشرت کا دقیقہ کم رہا
عہد و پیمان وفا باہم ہوئی — وعدہ ہای وصل مستحکم ہوئی
پہر بہی گہر اقرار آنی کا کیا — قول اوس سی پہر بجا لانی کا کیا
وقت رخصت مضطرب ہونی لگی — دیکہہ کر حسرت زدہ رونی لگی
آئی کب وہی گر بہو لوگونکا پاس — ذکر سی جانیکی جاتی تہی حواس
جوش آیا کیسا کر رہ گئی — تا بداسن ہاتہہ لا کر رہ گئی
چلتی چلتی کہہ گیا جلد آئیو — کچہہ بہانا ہو نہو ہو جائیو
دمبدم میل طبیعت ہو زیاد — جو مراد اپنی وہی اوسکی مراد
شام ہجران صبح سودائی وصل — روز افزون رغبت شبہائی وصل
جی سو خلوت کی گہبرانی لگا — صحبت دشمن مین فرق آنی لگا
مضطرب کہنی لگی آوارگی — صابری اور اسقدر بیچارگی
دیدہ مشتاق مائل سوی در — حسرت نظارہ پیغام بر
ہر گہری تر دیکہہ کر ہو بیقرار — پاس ناموس اوڑ گیا بس اختیار
کہہ فغان زاغ ستی دل سکون — بلبل شیدا کی آہنگ شگون
سوز غم سی سر زبان جلتی رہی — یاد دلگرمی جان جلتی رہی
گفتگو سب ہمدمون سی چہوڑ دی — بات کرنی محرمون سی چہوڑ دی
آخر اس احوال کا چرچا ہوا — راز پنہان بن کہی افشا ہوا
جب سنی اوس بدبلانی یہہ خبر — حال جسکا کہہ چکا ہون پیشتر

وہ کہ یہ الشکل مرد و جہان — ہو چکا ہی جسکی صورت کا بیان
ایک دو دن آگی مہمان رہ گئی — بد زبان کیا جانئی کیا کہہ گئی
ملتی ہی باہم جدائی ڈالدی — نیک کی دلہن برائی ڈالدی
پہر دئی کان اوس سراپا نازکی — خاک ہو منہہ مین تفرقہ انداز کی
ایسی بیدردونکو یارب ہیت آئی — جو بناوین جی پہ اونکی جان جلی
جو کہ یہہ چاہین کہ سبکا ہو برا — پیشتر اوس سی وہ سبکا ہو برا
خاک مین ملجائی خود جو خاک اوڑائی — جیتی جی جلتا رہی جو جی جلائی
خانہ بربادون کا ہو خانہ خراب — ہائی مجہسی بیگنہ پر یہہ عذاب
پہر کہا اوس نے دلسی جان پرور سے — سیہہ بد آموز ہی یا افسونگری
پہر سنی میری نہ کچہہ اپنی کہی — کیسی صحبت باہمین جان تک رہی
بی سبب اوس شوخ کا بگڑا مزاج — موت آئی تہی ہماری کیا علاج
بگڑی وہ اور میری جان پر بن گئی — کیسی جان ناتوان پر بن گئی
دونو وہم و بدگمانی سی خفا — مجہسی وہ مین سخت جانی سی خفا
سر گرانی سنگئی انجام سے — جان نکلی زندگی کی نام سے
یاس کو بیطاقتی سی تقویت — آرزو خون شہید بیدیت
دست برد نالہ و افغان ستم — کنج عزلت مین ہجوم درد و غم
لب کنارا ہجر سی ذکر وصال — دشمن جان ہو سدا ربطکا خیال
یاد مین کوٹہی کی لوٹون خاک پر — سر زمین پر اور دماغ افلاک پر
دہیان اوس کی جان فزا آواز کا — کان کا پردہ تہا پردہ ساز کا
لب گزیدن کذب ہائی شکر — اتباک محسوس بوسہ کا اثر
وصل کی خواہش سے پہر دلمین تمام — سر اوا اپنا ادا کرلی تہی کام

جس تمنا کا اوٹھایا تہا مزا | وہ زیادہ تر ہوئی حسرت فزا

تلخکامی نے یہ شکر کہا کر ستم | بہیڑا ہونا مزا پا کر ستم

ہنستی ہنستی اشکباری ہو ہائی | بعد راحت بیقراری ہو ہائی

چارہ دان بیدوائی حیف حیف | کامیاب و بینوائی حیف حیف

وجہ کہل جاتی تو عقدہ باز تہا | عذر رشک افزا پردا نہ تہا

لیک ناگفتہ حکایت رہ گئی | حرف شکوہ کی شکایت رہ گئی

اب سی ملجائی تو ملجائی کہین | جذب دل بہاتا کا وسی لائی کہین

کاش کی تاثیر جان بیقرار | ایکدم اوسکو نہ لینی دی قرار

کچھ اثر کو پاس ننگ و نام آئی | کارگر سی درد دوری کام آئی

پہر صفائی سی بنی آئینہ دل | پہر نہ دیکہین وہی تنگ کینہ دل

پہر سمیٹین دل عاشق سرگشتہ کی | شکوی کم ہون طالع برگشتہ کی

بیٹہی پہر آئی غمخواری کری | جانفزائی اوسکو دلداری کری

پہر نگاہ آشنا آئی نظر | گوشۂ چشم وفا آئی نظر

پہر وہی میلان طبع یار ہو | پہر دل آزار سی ہی بیزار ہو

پہر فروغ ماہ سیما دیکہہ لون | چشم حیران کا تماشا دیکہہ لون

پہر وہی باہم ملاقاتین ہین | پہر وہی گوش آشنا باتین ہین

پہر وہی پہلو مین بسر بیٹہہ جائی | فتنہ جو اوٹہا سی تہکر بیٹہہ جائی

پہر کری وہ مہر دل سوز بیان | پہر شب عشرت کی ہون بہر زبان

پہر ہو گرمی صحبت دلدار کی | پہر جلی جان سینان اغیار کی

طنز کی باتین کہین غماز کو | چہیڑین کیا کیا اوس خلل انداز کو

جان و دل کو چین ہو آرام ہو | ابتدا جو تہی وہی انجام ہو

بلکہ دل میں رہ گئی ہے جو ہوس — وہ بھی نکلی اس ستم سے کر بس

ٹھگ کے ہوں طالع بیدار کے — ساتھ کہاں ساتھ سوئیں یار کے

کیا کہا میں کہاں ایسے نصیب — ناسزا ہے از آرام و شکیب

پھر فغاں کرتا ہوں جی گھبرائے ہے — کیا کہوں رہ رہ کے حسرت آئے ہے

دل نہ ٹھہرا تھا کہ مضطر ہو گیا — جی نہ سنبھلا تھا کہ ابتر ہو گیا

اے نسیم صبح گر جاوے ادھر — تو یہ کہہ دینا کہ اے بیداد گر

کب تلک بے جا بے نیازی کب تلک — کب تلک دشمن نوازی کب تلک

کب تلک بے جرم پر جور و جفا — بے سبب آزردگی کیوں بیوفا

کب تلک ہو جبیں پیشانی میں چین — آخر اس محروم کا تو دل نہیں

تلخ گوئی تند خوئی کب تلک — انتہا بھی سرکشی کی کب تلک

کب تلک مد نظر اظہار خشم — انتقام شور الفت سر چشم

دعوی غفلت سگالی کب تلک — لا فہمی لاابالی کب تلک

کب تلک جلادی و غارتگری — کب تلک عاشق کشی کینہ پروری

عار و ننگ یار دوستی کب تلک — کب تلک بدگو پرستی کب تلک

کب تلک نا عاقبت اندیشی آہ — کب تلک نافہم کافر کیشی آہ

کب تلک جرم بدآموزی معاف — جا بجا ابلہ فریبی کا سی لاف

رحم با انصاف کب تک داد خواہ — واجب التعزیر کب تک بیگناہ

کب تلک ترک دلاسا کب تلک — کب تلک بیمار بیچا کب تلک

تیری بیزاری سے جی بیزار ہے — سخت گوشی نیم جان پر بار ہے

تیری ہاتھوں سے ہوں پامال ستم — خاک سر پر خار ہیں زیر قدم

سو نہ سوچے بی نگاہ التفات — پھر گئیں آنکھیں تیری آنکھوں کی سات

لاگ لب کو وا شدن سی لگ گئی　　چپ تیری ترک سخن سی لگ گئی
بات بگڑی سب بگڑنی سی تری　　بن گئی ہید ہب بگڑنی سی تری
تیری غصہ سی غضب آیا غضب　　دم رکی ہی تیری رکنی کی سبب
کون سی تقصیر کی حیران ہون　　کیا کہا بدگوئی مین ہی تو سلون
جو سنا ہی وہ نہین آتا یقین　　گرچہ ہون بیہوش پر اتنا نہین
مین کہان افسون کہان کسکی مجال　　انتقام چشم جادو کا خیال
ابتدا سی ہنکر تسخیر ہون　　عامل افغان لی تاثیر ہون
تاب و طاقت اپنی زور عشق سی　　گر عزیمت ہی تو شور عشق ہی
جو کیا تہا وہ الٹ جاتا اگر　　جان لیتی تم میری ہر بات پر
جب فسون گرنی کیا ہی یہ فساد　　سمجہا وسکی بات کا کیا اعتماد
جو ہی پنہان کا سب معلوم ہی　　حال میرا اوسکا سب معلوم ہی
ہی خبر آخر تمہین ہر راز کی　　بات کیا اوس شعبدہ پرداز کی
سیہ نہین جو کچہہ کہا مت مانئی　　مدعی کا قول باطل جانئی
لائق جور و جفا ہی وہ نہ مین　　مفتری فتنہ بلا ہی وہ نہ مین
اور ملجائین کہ دم سی ناک مین　　اس کدورت کو ملائین خاک مین
اوس ستمگر کو ستائین خوبسا　　ہنسکے آپس مین رلائین خوبسا
گرمی صحبت ہوا وسکی روبرو　　گاہ مین اوسکو جلاؤن گاہ تو
مومن اتنی بیقراری کس لئی　　جوش مایوسانہ زاری کس لئی
ناامیدی اسقدر کسواسطی　　شیون شام و سحر کسواسطی
آیۂ لاتقنطوا تو ہو سکی یاد　　قول حق پر کیون نہین ہی اعتماد
سانپہ دلکی کہو دیا کیا دین ہی　　نذر اوس بت کی کیا کیا دین ہی

رحمتِ حق سے ہی کیوں مایوس تو — کافر ایسا ہو گیا افسوس تو

نالہا ئی نارسا سی فائدہ — ان بتون کی التجا سی فائدہ

سنگدل ہین انکو کیونکر آئی رحم — کس پر آیا ہی کہ تجھ پر آئی رحم

مدعا بیدین و دعا سی چاہیئے — چاہیی جو کچھ خدا سی چاہیئے

ضبط آہ و نالہ و فریاد کر — بھول جا سب کچھ خدا کو یاد کر

پھر تماشائی نیاز و ناز دیکھ — انتقام تفرقہ پرداز دیکھ

رحم کن بر حال زار خویشتن — با خدا بسپار کار خویشتن

## مثنوی ششم

فغانِ شعلہ ریز و خونچکان دے
الٰہی نالۂ اخگر فشان دے

عنایت کر مجھے آتش زبانے — کہ لب تک لا سکون سوز نہانی

دے اتنی گرمی طرز تکلم — کہ ہو غرق عرق تاج تبسم

جھڑین باتون مین میری نہ شگوفی پھول — کہ جائین شعلہ و گلریز کو بھول

بتانِ سنگدل کا جی جلا دی — زبانکو شعلۂ دوزخ بنا دی

اثر دی نالہ افلاک اس کو — دعائی نوح کر ہر ہر نفس کو

کہ گر موج سخن کا دم بھری جوش — تنور سینہ سی طوفان کری جوش

کمند نالہ کو دی پیچ بہبود — بندھا امید آہ حسرت آلود

نہو وحشت مین لیلی سی مایوس — کری صحرائی مجنون سراپا بوس

رکھون پہلو مین اوس شیرین بدن کو — سکھاؤن سینہ کاوی کوہکن کو

دکھا دی چشم تر کی اشکباری — خزانِ گریۂ ابر بہاری

ہو گر یہ چشم جادو کی مقابل — بھری پانی فسون چاہ بابل

رہی یونہی قیامت آسمان پر
نہ آئی حرف کچہہ آہ و فغان پر

کیسمین ہو نہ بات اس بیکسی کی
نہ جائی پیشوائی والیسی کی

رہی نام و نشان بدنامیونسی
نکالون کام کچہہ ناکامیونسی

ذرا طاقت کہ بیتابی کرون مین
رہون جیتا کہ اوس بت پر مرون مین

تامل کرسکون عرض وفا کا
تحمل ہو سکی پیہم جفا کا

بہری حمت دم اظہار الفت
فلک پر ہو دماغ گرد کلفت

دل نومید کا ارمان نکلے
اجابت کی دعا پر جان نکلے

رقیب بلہوس بیگانہ سا ہو
دل جانان محبت آشنا ہو

میری حالت پہ رحم آجاے اوسکو
عدو کی تلخ کامی بہائی اوسکو

میری سوز درونسی چشم تر ہو
نگاہ حسرت آلا پر نظر ہو

اودہادی پردہ دوری منور
کری روز سیہ کو صبح محشر

دوا سوجہی تپ دل تفتگی کی
خبر رکہی میری خود رفتگی کی

تمیز عشق بازی نکتہ رس ہو
تغافل صرف ارباب ہوس ہو

دم رفتن قیامت کا جو ہو ذکر
جواب جون مومن کی تیری فکر

کری درمان بیمار محبت
نہ سمجہی سہل و شوار محبت

میری اقرار ذلت کو نہ مانے
میری نالائقی کی قدر جانی

کری ہر طرح عاشق نوازی
میری شعار سی ہو نغمہ سازی

میرا احوال سنلی گوش دل سی
نہ کہبرائی فغان منفصل سی

کری بیداد دو رکی مکافات
نکالی کوئی تدبیر ملاقات

پی گرمی تو بیتابی کی میری
قسم کہائی تو غم کہانیکی میری

الٰہی کیا کرون خود کام سی وہ
بہت شارت گر اسلام سی وہ

تعجب [illegible] لیا دعا کی تاثیر سے
نچھوڑی وہ صنم ایمان کسیکا
اگر ترک نگہ جاوی سوی چرخ
اگر لاف ورع ہووے دیندار
وہ خو ہو دیر پرستی چشم بد دور
بہم ریز رقیبان کی خیالات
نرالا ہے اوسکا کین و آئین
غضب خونریز و کافر اجرا ہے
گلی بنی شہیدونکی لگی خاک
نہ ہونڈہی قتل عاشق مین سبب کچھ
مسلمانونکی حقمین وہ زخ اندیش
طلسم شعبکی جادو کلام ہے
ہیری لفت چھپای مجہسی بیدین
خلاف حق لیلی ہی سگہی وہ
ہوس اور ونکا غم مطلب سی ہے
یہہ مومن وس سی کہہ تو جو بخانی
کہان تقیید مذہب وس پری کو
دم رفتار جو ہو حشر اموات
ہلاک خلق جانی چشم کا کام
اگر ارض و سما کا ذکر آجاوی
عذاب اندیشہ جہ[illegible] کہ جانی

اثر ہونی نہی عابد فریبی
نباہی داغ جبہ شیخ ٹیکا
تو کردی شتر یکو ہندوی چرخ
نبادی وہ رگ گردن کو زنار
شیوع بت پرستی اسی منظور
رواج شرک مین مصروف ذرات
محب اہل بیت و دشمن دین
قضائی خانہ دشت کربلا ہی
جسد مردیکا اوس ہیبان پاک
برائی مصلحت جائز ہی سب کچھ
کہی کفار کو مومن وہ بد کیش
صفت ہیری جو ہو تو نیکنامی
تقیہ فرض جانی مستحب کین
ہیری بس دریں ایمان سی وہ
مجھی تفضیل سب پر و اسیی نہے
وہ کافر تو خدا کو بھی نہ مانی
جو قدرت سمجھی ہی تا بدوگری کو
کری دعوای خلاقی وہ اثبات
اجل رکھی نگاہ ناز کا کام
غبار دود دل عاشق کا دکھلا کر
جہنم آتش ہجر انکو جانی

رہیں مطلوب نا رش تھا طلب گار — بنی سو خود فروشی پر خریدار
نہ آیا صبر لی دیدار مشتاق — نہ ٹھہری جان طاقت ہوگئی طاق
کی آخر مشورت ایک ہمنشین سی — کہ اوٹھتا ہی دھوان جان حزین سی
جلایا شوق وصل فتنہ جان لی — کیا خاک آتش سوز نہان نی
انہین فکرون مین سرگردان بجون رات — کہ اوس وحشی سی کیونکر ہو ملاقات
ذرا دیکھون تو کیا ہی اوسکی صورت — نکر دی خاک تاثیر کدورت
نہ کیونکر رحم آئی سنکر احوال — کری ایک سرفراز اسطرح پامال
کوئی تدبیر لی تو ہی بتا دے — کسی صورت سی وہ صورت دکھا دی
کہا اوسنی کہ ای سرمایۂ ناز — خدا تیری ستم پرور کی انداز
بلا تیری مری لی دہ وہ غم مین — کہ وہ کیا ہین پریکو لاؤن دم مین
نکال اپنی ہوس ہائی نہانی — تیری قربان عیش جاودانی
ذرا دہر کان حرف دلنشین پر — نکر بیداد جان نازنین پر
کہا لنکا ور بلبنی ہی کہان تو — بلا لی شوق سی اوسکو یہان تو
وہ گو حد نام ہی پر جیسکی آنا — کوئی گر جان لی تو مینی جانا
عذاب ہجر تیری جان سی دور — نصیب دشمنان اندوہ مہجور
میری کہنی پہ چل ہٹ تا تہ سی جا — نکالی پاؤن کیون اندازہ سی جا
خبر ہندسی ہو تو کیون کہلی عیب — کہ وہ ہشیار ہی جو عالم الغیب
قرار اس مصلحت لی جبکہ پایا — دل بیتاب کو آرام آیا
وہی ٹھہری جو ٹھہرائی تہی لیکن — زبان پر آئی جو آئی تہی لیکن
بلا کر ایک عجوز حیلہ پرداز — کہا ای جادوی پرفن فسون ساز
وہ مجنون جو نیا پیدا ہوا ہی — سبھی پر کہتی ہین شیدا ہوا ہی

ذرا تکلیف کر اوس نوجوان تک — گئی تب سہیلی وسی لی آیا تنک

کہ شمع محشر آرائی کرون مین — علاج درد رسوائی کرون جین

میری کہنی کو شاید مان جاوی — عبث ہی جانفشانی جان جاوی

غرض یہہ دلنشین فتنہ اوٹہایا — کہ اوس خود رفتہ کو مہمان بولایا

بنا ڈہب اور سوچا امتحان کا — کہ سر خط ہی ضمیر نکتہ دان کا

زبس تہی ناتوانی اوسکی معلوم — نہ بہایا ناز کو آزار مظلوم

کی آرایش وہ آئینہ خانہ — شبیہ سادہ رویان زمانہ

دکہایا نقش حیرانی نظر کو — مرقع کر دیا دیوار و در کو

وہ ایوان آفت عقل و دل و دین — کہ ہی سجدہ جسی بتخانہ چین

ہی سو اعجاز مین عیسی بہی حیران — کہ تصویر ونسی وسمین پڑ گئی جان

عجب نقش و نگار حسن تدبیر — اونہی مین یکطرف اپنی بہی تصویر

وہ جسد تم کی بیٹہا اوس مکان مین — نہ تہی تاب سکون تاب و توان مین

غضب ہی ہی بلا کا کیا ٹہکانا — پری خانہ مین دیوانی کا آنا

کیا ولین تشوق بیدلی نی — محل پایا غم آب و گلی نی

ہوا وحشت فزا دو رونہا نی — ٹہکانی لگ گئی بی خانمانی

زبس صورت خورشید رخسار — نگاہ شوق کو نظارہ دشوار

سراپا حیرت افزائی نظر تہا — جہان پہنچی نظر گویا کہ گہر تہا

صفائی کہ شوقی لغزش پا — تو رہتی تا بہ گل چشم تماشا

شبیہ ایک اوسمین نسک نقش تسخیر — کہ تہا جادو کا پتلا وہ تصویر

عجب صورت کہ جس سی ناز ظاہر — سکوت سی شوخی انداز ظاہر

ہموتی سی عیان شیرین ادا سی — گل افشان ہمعنی غنچہ دہا سی

نشان شک ہوا وہ نقطۂ خال　　کہ دل کی مثل تہی جسکی یہہ تمثال

تظلم فرق معنی کی سبب تہا　　لباس کاغذی پہوچہ کب تہا

وہ صورت دیکہتی ہی اوڑ گیا رنگ　　دکہایا جوش وحشت نی نیا رنگ

ہوا شوق نظارہ محو دیدار　　بنایا بیخودی نی نقش دیوار

لگی خونریز دگاہی اشک افشان　　بنی کلک مصور ہوئی مژگان

خط تقدیر تہا یا نقش ہستی　　کہ مٹتا مذہب رنگ پرستی

ہوا غش مرشد آداب ابرو　　سکہایا سجدۂ محراب ابرو

عیان رخ سی ہوئی لگی کدورت　　تغیر رنگ نی کردی یہہ صورت

جمی نقشی عذاب جان گسل کی　　قیامت آگئی جانی ہی دل کی

نچہوڑا دم زرا جوش فغان نی　　نکالی جسم سین روح نہان نی

زمین پر بیقراری نی اٹہایا　　تپش نی خاک مین وسکو ملایا

نہ ٹہہرا دل زرا کتنا سنبہالا　　ہوا مینا سب ترچہنا سنبہالا

ادب سی ڈہکی وہ تصویر اوتارے　　کہ تہا گستاخ شوق بہکنا رے

ہوا بیہوش چہاتی سی لگا کر　　بنا تصویر جان تازہ پا کر

یہہ حالت دیکہہ کر سمجہی وہ عیار　　کہ ہی یہہ بلہوس نی عاشق زار

ہوئی بیزار الطاف نہان سی　　حجاب آیا ادا ہی امتحان سی

گران تہی دل وہین سی گرچہ بہم بالی　　کہ پوچہی حال درد سخت جانی

ولی پاس طلب سی آخر کار　　ہوئی مستفسر مطلب وہ ناچار

بیان اوسنی کیا جو ماجرا تہا　　ہوا ظاہر کہ وہ سبا فقرا تہا

کہا ای عاشق شوریدہ انجام　　ہے مست شراب تلخی کام

سبا [illegible] بید رمالا و تا سیر　　کہ وہ ہید ر دہی جسکی یہہ تصویر

خبر لی اپنی کیون سودا ہوا ہی　　کہ دہ لیلے شمایل مبتلا ہی

وہاں جان نازک دلربائی　　ترحم کو وہ سمجھی بیحیائی

دماغ لطف دلداری کہان ہی　　کہ یہہ آرام جان جہان جہان ہی

سبھی وہ بیوفا پر دیتی ہین جان　　نہین مرنیکا او سکو ارمان

ہزارون ہم بسمل جستجو مین　　ہزارون مرگئی اس آرزو مین

کہان ایسی کسکی بخت بیدار　　کہ ہو ہم خوابہ خورشید رخسار

غرض نام و نشان سارا بتایا　　دل گم گشتہ کا یون کہوج پایا

پتا ایسی ٹھکانیکا لگ گیا وہان　　کہ جی تاب و توانکا لگ گیا وہان

کیا معلوم جب اپنا ٹھکانا　　ہوا وحشت زدہ وہانسی روانا

چلا بیتاب سوئی کوئی دلبر　　کہ کہنچا جاذب دل لی سوئی دلبر

کہ ایسی پیروی تاب و توان کے　　کہ رستہ پایا راہ دل وسکی مکانکے

سر کو سجدہ پامال زمین تہا　　نشان پا کی جا نقش جبین تہا

زبان تہنیت کو نالہ مانوس　　لب خود کام سرگرم زمین بوس

نگاہ حیرت چشم تماشا　　سوئی در دوڑتی تہی بی تحاشا

صفا و تاب کیا کیا جلوہ گر تہی　　نظر صدقی در و دیوار پر تہی

لگی یکبار پاؤن لڑکہڑانے　　بنایا تہا مگر وہان گہر صفا کی

تمنا تہی فدا ہونیکی جی بیز　　لگا بیتاب پہرنی اوس گلی مین

کہ ناگہ ایک کنیز برق رفتار　　ہوئی جون شعلہ آتش نمودار

نہ جانا کی ہی مین شک قمر وہ　　کہ تہی خورشید سی ہی گرم تر وہ

نشاط افزا بہار گل جیسی　　شگفتن جان نثار گل جیسی

عیان طرز نظر سی مہربانی　　نگہ با آشنائی سر گرانی

دہن چون غنچہ لبریز تبسم — گل افشان بی سخن طرز تکلم
ادا فہم نگاہ چشم مشتاق — زبان دان اشارتہای عشاق
مشخص ایک نظر مین ساری آزار — طبیب درد عاشق چشم بیمار
سخن سازی مین اوسکی سی تاثیر — ولب معجز نما و سحر تقریر
ہوی جو ہی بی چارہ اوس خستہ جانسی — تو واقف ہوگئی درد نہانسی
کہا ای درد مند چشم بیمار — تیرا درمان ہی عیسی سی ہی دشوار
کرو د سرکش ہی جسکا تو ہی پامال — نہین سنتی کسی کی خستہ کا حال
عداوت ذکر سی عشاق کی ہی — تنفر نام سی مشتاق کی ہی
کری کسطرح کوئی چارہ سازی — کہ سم ہی چارہ گر کی بی نیازی
پیام شوق کا یارا کسی ہے — توان جرات بجا کسی سے ہے
مگر ایک مین کہ ہمدم ہی بان ہون — سدا سی معتمد ہون رازدان ہون
اگر چاہون تو لی لون نام عاشق — بیان کر دون کوئی پیغام عاشق
سو وہ بہی وقت پا کر ایک ڈہب سے — نہ گستاخانہ انداز ادب سے
اگر افسانہ غم تو سنا دی — مجہی اوس نشان پتا بتاوی
تو مین اوس نازپرور کو سنا دون — جواب شوخی و انداز لادون
کہ ہی تیری طبیعت رحم مانوس — جوانی پر تیری آتا ہی افسوس
کہا اوسنی کہ ای غمخوار عاشق — دل معشوقہ و دلدار عاشق
مین وہ آوارہ ہرزہ درا ہون — کہ ناحق خلق مین رسوا ہوا ہون
اگر اتنی کری تو مہربانی — کہ پہنچا دی یہ پیغام زبانی
تو مین تیرا غلام زرخریدہ — غلط ہی بندۂ جان آفریدہ
کہ ای بیرحم و بیدرد و ستمگار — دل آرا و دل آرام و دل آزار

تغافل جانسے میری نکر تو — خیال امتحان سے درگذر تو
نہیں ہم میں کیا تاب تظلم — ترحم اے ستم پیشہ ترحم
تیری صورت نے دل میرا لیا ہے — تیری تصویر نے حیران کیا ہے
دل از ارتمنا ہے ملاقات — ہوا ہوں جانسے بیزار ہیہات
پہری ہے حسرت دیدار دلمین — نہان ہے جلوہ رخسار دلمین
نہ لاے لب عذر نازکی دوش — کہ ہے اعضا کسل شوق ہم آغوش
ہو گستاخ ادب تجہی نہ مطلب — ہے لب پر التماس لب بہ لب
سنا اوس تندخو نے جب پیغام — کہا کہدے کہ اے عیار خودکام
عبث ہے مجہسے اظہار محبت — کہ ہوں دانا ہے اسرار محبت
مجہے ہے خوب تیرا حال معلوم — مگر سن چکی ہوں عشق کی دہوم
سب اس غفلت مزاجی پر خبر ہے — کہ تو عاشق ہے لیکن در بدر ہے
بگاڑیگا کہیں باتیں بناکر — یہہ د م دہی کسی نادان کو جاکر
فسون نالہ بے تاثیر ہے یہان — سراپا معجزہ تقریر ہے یہان
خدا کے واسطے رسوا نہ کیجو — کہیں اس بات کا چرچا نہ کیجو
رہے وسکو مبارک خوبی بدنام — تیری ناکامیوں سے مجکو کیا کام
کبہی ہے بیخبر بہولے سے زنہار — نہ لینا نام میرا پہر خبردار
ملا جب یہہ جواب سامعہ سوز — ہوا سرگرم آہ آتش افروز
کہ بخت تیرہ یہہ کیا رنگ لایا — سرشک سرخ کا دریا بہایا
نظر آتی ہے یاس جاودانی — نہیں بہودہ لاف لن ترانی
ہوا تاثیر غم کو کب [illegible] — [illegible] یار ہم اوس بت کو نہ آیا
پہر اتا چار نا [illegible] — [illegible]

کہ کیا کیجے علاج بدگمانی
یقین کس طرح آئی جانفشانی

مگر ترک وطن پیوند سے کیجے
کسی صحرا مین دل خورسند کیجے

کرین نام و نشان بے نامیان ہون
ذرا کچھ دور رہ یہ ناکامیان ہون

تو پھر شاید محبت باور آوے
ترحم کچھ میری حالت پر آوی

خیال خام کی یہ پختہ کاری
کہ دل گرم غریبی بیقراری

عنان کش ہو تن وحشت سوی صحرا
تپش پر رشک رم آہوی صحرا

گیا آخر سفر پیچھا رہ گے سے
ہوا ویرانہ گھر آوارگی سے

چلا منزل بمنزل خاک اوڑاتا
ہوا پر خاک کی تودی لگاتا

سراسیمہ پریشان حال بیدل
نہ ہمراہ و نہ سامان و نہ منزل

نہ زیر سایہ وقفہ دوپہر کو
نہ حد و انتہا عزم سفر کو

تگ و دو جوش وحشت سی شب و روز
سپہر کج روش کو گردش آموز

روان بیتاب جون ریگ روان وہ
کہ ایک صحرا مین گذرا ناگہان وہ

نہ صحرا خانۂ زنبور تہا وہ
کہ نیش خار سی معمور تہا وہ

نہ صحرا رشک میدان قیامت
ملا دی خاک مین شان قیامت

غضب پر ہول پر آشوب پر درد
تصور سی رخ سیاح ہو زرد

کچھ ایسا وہ جنون افزای جانکاہ
پسند خاطر مشکل پسند آہ

زبس مطبوع تر ویرانہ تر تہا
بس ایسا رہ پڑا گویا کہ گھر تہا

اوسی پر ہول دشت لق و دق مین
بسر کی ایک مدت پر قلق مین

تمنا پیچ و حرمان نصیبی
سیہ بختی ہمی شام غریبی

اگر آتش فشان یاد وطن ہو
نسیم صبح گرم سخن ہو

کبھی یاد بہار دلنواز سے
نہال خشک کی کچھ چارہ سازی

سنا دی فتح بدنامی کی باتین ۔ کرون کیا تک مین ناکامی کی باتین
شتمیم یا پہنچا ناتوان تک ۔ کہان تک بید ماغی کہہ کہان تک
قسم کہا نا کہ وہ مطلب غلط ہی ۔ غلط ہی سب غلط ہی سب غلط ہی
اجازت ہو تو پہر اوس وطن مین ۔ پہرون آوارہ کیون دشت محن مین
یہہ کہتی کہتی جوش آہ و زاری ۔ دم صبح دگر تک اشک باری
اسی غم مین ملول و شاد ہونا ۔ اسی سودے مین ہنسنا اور رونا
اسی آزار سی بیمار رہنا ۔ اسی اندوہ مین مین زار رہنا
اسی اندیشہ سی آشفتہ احوال ۔ اسی لب تشنگی مین فارغ البال
خیال گفتگو سی لب خاموش ۔ سراپا ماندگی فارغ ز ہوش
بہ تا عشق کا زمانا رفتہ رفتہ ۔ قریب مرگ پہنچا رفتہ رفتہ
ہوا اس بیخودی سی جب خبردار ۔ کہ دیوانہ بکار خویش ہشیار
خیال آیا کہ یہان مرنی سی حاصل ۔ عبث جینکی خدا کرنی سی حاصل
چلو اوس کوچی مین چلکر مرو مین ۔ علاج حسرت و حرمان کرو مین
دم آخر ہو پہنچی تا بشیر شاید ۔ کری وہ چارہ تدبیر شاید
ہوا جا بہر تو عیش جاودان ہی ۔ ہوا تو یہہ اجل پیدا کہان ہی
غرض زاری کی رسوائی ۔ اوسی سوی وطن پہر ہو تا آئی
جب آیا شہر مین تو مچ گئی دہوم ۔ اقارب کو ہوا یہہ حال معلوم
قلق سی پہر استقبال دوڑی ۔ وہ گو بدحال تہی خوشحال دوڑی
اسی راہ لیا اون دشمنون نے ۔ سمجھائی آگ کب آتش زنون سی
وہ کوئی یار تک جانی نہ پایا ۔ کہ سدرہ تہا جو کوئی آیا
رہا او نام کو نا گوشی نا پاس ۔ کہ تہا ملحوظ اوسکا پاس ناموس